# ہندو شعراء ۱۹۳۱ء

مؤلفہ

## خواجہ عشرت لکھنوی

باہتمام خواجہ قطب الدین احمد

بار اول جنوری سنہ ۱۹۳۱ء
تاجی پریس لکھنؤ میں چھپا



قیمت فی مجلد عہ




# دیباچہ

یہ ایک عجیب بات ہے کہ آدمی کو اپنا عیب اور دوسروں کا ہنر نہیں معلوم ہوتا۔ اپنی آنکھ کا شہتیر نہیں دیکھتا۔ اور دوسروں کی آنکھ کا تنکا نکالنے کو تیار ہے۔ کہا جاتا ہے اُردو زبان کی خدمت ہندو نہیں کرتے اور وہ ہندی زبان کو رواج دے رہے ہیں۔ یہاں تک کہ اُردو زبان کی جتنی انجمنیں ہندوستان میں قائم کی جاتی ہیں۔ سب کو یہی شکایت ہے۔ لیکن انصاف کی نظر سے دیکھا جائے تو معاملہ اسکے برعکس ہے آج جسقدر اُردو زبان کی خدمت ہندو شاعر اور ہندو نثار مستقل طور سے کر رہے ہیں وہ قابل شکر گزاری ہے۔ میر و سودا کے دوش بدوش ہندو شاعر اُردو زبان میں اپنے اپنے جوہر کمالات دکھاتے آئے ہیں اور اپنی مذہبی کتابوں کو اسی زبان میں نظم کر کے اُردو کو ہر دلعزیز بنانے کی کوشش کی ہے۔

اس کے علاوہ ہندو تعلیم یافتہ کے اعلیٰ طبقہ نے انگریزی فرانسیسی سنسکرت کے تمام لٹریچر کو اُردو میں ترجمہ کر کے اس کی خزاں کو بہار سے

بدل دیا اور ایسے ایسے پھول کھلائے جو ہمیشہ بہار دیں گے۔
نثاروں نے نثر میں داد سخن دی۔ ناظموں نے نظم میں گہر فشانی کی۔
کیا ہم لالہ ٹیک چند بہار۔ پنڈت دیا شنکر نسیم۔ پنڈت رتن ناتھ سرشار
پنڈت بشن نرائن در۔ منشی طوطا رام شایاں۔ لالہ سری رام مصنف خمخانہ
جاوید۔ منشی جالپا پرشاد۔ سابق اڈیٹر اودھ اخبار۔ مسٹر برج نرائن چکبست
منشی نوبت رائے نظر۔ منشی سرور۔ جہان آبادی۔ بیکنٹھ باشی۔ اور
موجودہ دور میں راجہ راجایان۔ مہاراجہ بہادر سر کشن پرشاد وزیر اعظم
دکن۔ سر تیج بہادر سپرو ایم۔ اے۔ رائے بہادر پنڈت شیو نرائن
شمیم۔ پنڈت برجموہن دتاتریہ کیفی۔ مسٹر منوہر لال زتشی۔ پرنسپل
ٹریننگ کالج لکھنؤ۔ مسٹر منوہر لال ایم۔ اے۔ وزیر تعلیم پنجاب۔ سردار
بھگوان سنگھ ڈائرکٹر سر رشتہ تعلیم پٹیالہ وغیرہ کے احسانات سے سبکدوش
ہو سکتے ہیں جنھوں نے نظم و نثر اُردو میں چار چاند لگا دئے۔ اور مختلف
زبان کے تراجم سے اُردو میں وسعت پیدا کی۔ اور بہت کچھ احسان
اُردو پر مدیران رسائل کا ہے جو درج ذیل ہیں۔

مسٹر دیا نرائن نگم۔ بی۔ اے۔ اڈیٹر رسالہ زمانہ کانپور۔
مسٹر چنتامنی گھوش سابق اڈیٹر رسالہ ادیب الہ آباد
منشی دیوان سنگھ مفتون اڈیٹر اخبار ریاست۔ دہلی

ماسٹر جگت سنگھ پروپرائٹر رسالہ رہنمائے تعلیم لاہور

ڈاکٹر پورن سنگھ۔ ہنر اڈیٹر رسالہ چمن امرتسر

مسٹر کنھیالال ایم۔ اے۔ اڈیٹر رسالہ چاند۔ الہ آباد

مسٹر نانک چند ناز اڈیٹر پرتاب لاہور۔

اور دیگر ناظم و ناثر مدیران اخبار و رسائل جن کے نام نامی اس وقت ہمارے حافظہ میں نہیں ہیں۔ ان سب نے اردو کو زمین سے آسمان تک پہونچا دیا۔

ناسپاسی ہوگی اگر ہم اس بارے میں منشی نولکشور بیکنٹھ باشی کا نام فراموش کر جائیں۔ یہی ایسی ایک ذات تھی جس نے اُردو زبان میں تمام علوم کے ترجمے شایع کر کے اُردو کو علمی زبان بنا دیا۔ مصنفین کی حوصلہ افزائی کی۔ آج تک کسی انجمن کسی پریس کسی ریاست نے اُردو کی اسقدر خدمت نہیں کی اور اس خدمت کا صلہ تھا کہ منشی صاحب ادنے درجہ سے ترقی کر کے بڑے بڑے تعلقداروں میں شامل ہو گئے سب سے پہلے قانونی اُردو کتابیں اسی مطبع سے شایع ہوئیں۔

اہل قلم کی جانکاہی مدیران اخبار و رسائل کی ایثار نفسی مالکان پریس کی امداد اشاعت تمام ہندوستان کے شکرگزاری کی مستحق ہیں مسلمان تنہا اتنی بڑی خدمت ہرگز انجام نہ دے سکتے۔

اب یہ شکایت کہ ہندو زبان ہندی کی خدمت دل کھولکر کرتے ہیں۔
اور سب کے سب اس کام میں اپنا روپیہ پانی کی طرح بہا رہے ہیں
ہماری رائے میں بالکل ناروا ہے۔ اسلئے کہ اگر ہندی کی خدمت
وہ نہ کریں تو ہندی مٹ جائے گی جس طرح سنسکرت اور عربی فارسی
ہندوستان سے مٹ گئی۔ اور ہندی مٹ جائے گی تو اُردو کی بھی
خیر نہیں ہے۔ کیونکہ اردو ہندی کچھ دو دو زبانوں کے نام نہیں ہیں۔
ناشائستہ اُردو ہندی ہے اور شائستہ ہندی اُردو ہے۔ اُردو کا درخت
ہندی کے بیج سے اگا ہے۔ اُردو کا عطر ہندی کے صندل پر کھینچا گیا
ہے اُردو کی عمارت ہندی کی بنیاد پر قائم ہے۔ اسلئے کہ تمام مصادر
تمام افعال اُردو میں ہندی کے آتے ہیں اسم کا یہ حال ہے کہ جو اسما
ہندی میں نہیں ملتے وہ غیر زبان سے اُردو میں بولے جاتے ہیں۔
گاؤں گاؤں یہی ناشائستہ اُردو بولی جاتی ہے جسے لوگ ہندی کہتے
ہیں۔ ہندی زبان جسقدر زیادہ ترقی کرے گی اُردو کو فائدہ پہونچائیگی
اُردو وہی اچھی زبان ہے جسمیں ہندی کے الفاظ زیادہ شامل ہوں
اور فارسی بضرورت لئے گئے ہوں۔
غرضکہ اُردو دونوں فرقوں کی زبان ہے۔ اور اگر ہندو اُردو کو
رواج نہ دیتے تو اُردو کا اس مرتبہ تک پہنچنا مشکل تھا اور آیندہ بھی

مشکل ہے ہندوؤں نے اُردو کو ترقی دی مختلف زبانوں کے ترجموں سے اس باغ کو شاداب کیا اور بیّن دلیل اس کی یہ ہے۔ کہ صوبہ متحدہ میں فی صدی نوّے ہندو حضرات اُردو کے لکھنے والے اور بولنے والے ملیں گے۔ حضرات ہندو کی دلچسپی کا اس سے زیادہ ثبوت اور کیا ہو سکتا ہے۔

اگر آپ ہندی زبان کو غور سے دیکھیں گے تو اس میں بھی اُردو کی طرح عربی فارسی الفاظ بے انتہا مخلوط ہیں نظر عربی لفظ ہے۔ ہندی میں داخل ہے فرق یہ ہے کہ جُہلا جن کا شین قاف درست نہیں وہ نجر بولتے ہیں تو اس جہالت میں ہندو مسلمان دونوں شریک ہیں۔

برج بھاشا یعنے بھاکا جو کسی وقت میں عام زبان ہند تھی۔ اس میں بھی عربی فارسی الفاظ بہ کثرت شامل تھے اسی سبب سے مقدس پنڈتوں نے اس زبان کو ملچھ کی زبان کا خلعت دیا تھا۔ کیونکہ ان کی زبان سنسکرت تھی۔

یہی بھاکا پہلی ترقی میں ہندی بنی دوسری ترقی میں اُردو کہی گئی ہندوستان میں کوئی فرقہ ہندی بولے یا بھاکا اُردو کی جڑ مضبوط ہوتی جائے گی۔ موہن بھوگ سے گھی نکالو یا نہ نکالو ہر طرح

موہن بھوگ کھلائے گا۔

ہندو شعرا اور نثاروں کا احسان ہمارے سر آنکھوں پر اُن کی محنتیں ان کی کوشش بار آور ہوئیں ورنہ ایک فرقہ اُردو کو اتنی جلدی ترقی نہیں دے سکتا تھا۔

آج اُنھیں کوششوں کی بدولت لندن امریکہ میں اُردو کالج قائم ہیں جرمن میں اُردو کتابیں چھاپی جاتی ہیں۔

اس احسان کا شکریہ صرف زبان سے نہیں ادا ہو سکتا۔

اِسلئے ہم ایک تذکرہ ایسے محسنین اُردو کا لکھتے ہیں جنھوں نے اپنی شاعری سے اُردو کے چمن کو گلریز بنا دیا۔

وہ گزشتہ دور کے ہندو شعرا اور موجودہ زمانے کے شعرا سب ہمارے شکریہ کے مستحق ہیں۔

مجھے تذکرہ لکھنے کی ضرورت اس سبب سے لاحق ہوئی کہ اولاد سے زیادہ سوانح عمری کام آتی ہے۔

آجکل لوگوں کی عمریں کم ہوتی ہیں سو برس میں پوتے پڑپوتے رہجاتے ہیں جو زیادہ سے زیادہ دادا کا نام تو یاد رکھتے ہیں۔ مگر ان کے کمالات انکا سنہ ولادت ان کا سنہ وفات نہیں بتا سکتے۔ یہ حال تو اولاد والوں کا ہے لاولد کا تو کوئی نام بتانے والا بھی نہیں ہے۔ اگر ہم ان بزرگوں کے

حالات نہ لکھیں اور ان کے اطوار عادات کلام سے کسب فیض نہ کریں تو ہماری تہذیب ہماری تعلیم ہماری عادتیں خراب ہو جائیں گی۔

مسلمانوں میں تو اتنی یادگار قائم رہتی ہے کہ اگر قبر پختہ ہے تو سو دو سو برس تک کتبہ کام دیتا ہے۔ اور کچی ہے تو بیس پچیس برس تک نشان قبر باقی رہتا ہے۔ ہندوؤں میں بھگنت، بھنت کا مسئلہ رائج ہے ان کی قبر نہیں بنتی کہ جا کر کوئی دو آنسو بہائے اسلئے زیادہ ضرورت اس امر کی ہے کہ ہندو صاحبان کمال کا تذکرہ مدوّن کیا جائے تا کہ اسی ذریعہ سے ان کا نام دیرپا قائم رہے۔

ان کے سبق آموز کلمات ہمارے لئے درس تہذیب ہیں۔ تذکرہ ایسی چیز ہے جو تاریخ سے زیادہ کارآمد ہے۔ حکما کا قول ہے۔ آدمی میں دو چیزیں عجیب ہیں۔ ایک نبض سے بغیر حال سُنے بیماری کی کیفیت معلوم کر لینا۔ دوسرا کلام موزوں جو مرنے کے بعد بھی آدمی کو زندہ رکھتا ہے۔ عقلا کا قول ہے کہ جو لوگ اپنے ملک کے اسلاف کے کارناموں کو بھُلا دیتے ہیں وہ عروج نہیں پاتے۔ ماسوا اس کے شاعر کا کلام جمع کیا جائے تو اس سے ہم کو اپنے اسلاف کی حالت اور طرز معاشرت معلوم ہوتی ہے۔ خیالات کا پتہ چلتا ہے۔ علمی استعداد کے جوہر کھلتے ہیں۔ ان کے زمانہ کی عشرت یا عسرت کا پتہ چلتا ہے

جو ہمارے لئے درس عبرت ہے
یہ خیال کہ اولاد نام روشن کرے گی بالکل فضول ہے ابتو ایسی اولاد دیکھنے میں آتی ہے جو باپ کے جوہر کمالات کو دو چار پیسوں میں بیچ کر اپنا پیٹ پالتی ہے۔

اس کی تصنیف کو جو اس کی دائمی حیات کا باعث تھی پنساری کی دکان کی نذر کر دیتی ہے۔ پس ایسے گزشتہ شعرا کے حالات و کمالات کو جن کی روحیں ہماری قلم کی گردش کی طرف لگی ہوئی ہیں اور ایسے موجودہ شعرا کے کلام و حالات کو جن کا حال چند روز کے بعد ماضی ہو جائیگا اور جن کی نگاہیں ہمارے دماغ سوزی کی منتظر ہیں۔ مدّون نہ کریں تو کتنا بڑا ظلم ہے۔

میں اس کتاب کو شروع کر کے اُمید کرتا ہوں کہ خدا اس کو انجام تک پہنچائے اور میں ہندوستان کے مشہور خادمان ادب کے حق سے سبکدوش ہو جاؤں۔ یہ تذکرہ ابتدائے زبان اردو سے ۱۹۳۰ء تک کا ہے۔ یعنے جب سے اب تک جتنے انقلاب ہوئے جسقدر تہذیب میں فرق آیا۔ جسقدر علوم نے ترقی کی جسقدر اُردو زبان کی توسیع ہوئی اسکا فوٹو آپ کے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔

اس تذکرہ کا نام ہندو شعرا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اشعار سے

طلباء کو معلومات کا فائدہ پہنچے یا ان کے اخلاق پر عمدہ اثر پڑے اسلئے میں نے انتخاب میں سخت پہلو اختیار کیا ہے یعنی حتی الوسع وہی اشعار انتخاب کئے ہیں۔ جن میں فلسفہ کے خیالات الٰہیات نصیحت مناظر قدرت مکارم اخلاق۔ تمدن۔ اصول معاشرت کے مضامین درج ہیں۔ یا مجازی پیرایہ میں عشق حقیقی کی جھلک نظر آتی ہے۔ کیونکہ آج کل کی شاعری نگارخانۂ قدرت کے ہر نقش ونگار کا فوٹو لے رہی ہے۔ مجبوری کی حالت میں دوسری قسم کے بھی اشعار درج کرنا پڑے۔ خدا سے امّید ہے کہ یہ کتاب بھی میری دوسری کتابوں کی طرح مقبول عام ہو۔

خواجہ محمد عبد الرؤف عشرت

احاطہ خانساماں لکھنؤ

# الف

آرام۔ منشی لکھن لال کایستھ دہلوی ثم لکھنوی۔ تلمیذ انشا۔ فارسی میں فارغ التحصیل تھے۔ شہزادہ سلیمان شکوہ کے دیوان خانہ میں متصدی تھے ۱۸۵۸ء میں انتقال کیا۔

آہ اپنی زبان پر آئی یا بلا آسمان پر آئی

سراپا اس میں ہے قدرت خدا کی کہوں کیا چیز ہے انسانِ خاکی

آشفتہ۔ منشی گلاب سنگھ دہلوی کھتری ۱۸۶۲ء میں انتقال کیا۔

رکھا سر پاؤں پر اسکے تو بولا کہ تو بھی بے سر و پا کسقدر ہے

دم کا مہمان ہے اور آشفتہ بے خبر۔ تجھ کو کچھ خبر بھی ہے

آشفتہ۔ پنڈت امرناتھ کشمیری ثم دہلوی۔ شاگرد تنویر۔ صوبہ پنجاب میں منصف تھے۔ صاحب دیوان صاحب تلامذہ تھے ۱۸۸۵ء میں انتقال فرمایا۔

اجی اب میں نے صاحب حضرت غم تم کو پہچانا

کرم فرمائے من تم تو پرانے آشنا نکلے

عریانی حباب کا رکھا نہ کچھ خیال، مقراض موج دامن دریا کتر گئی

آشوب۔ رائے بہادر ماسٹر پیارے لال کھتری سلسلۂ نسب راجہ

ٹو در ل تک پہونچتا ہے۔ متوطن دہلی ۱۹۱۰ء میں اٹھاسی سال کی عمر میں انتقال کیا۔

اپنا تو سر جھکے ہے دونوں طرف کہ اسکی | تصویر بتکدے میں اور ہے حرم میں خاکا
زاہد چھوٹے جو دامن رندان بادہ کش | تو جا ہے کہ وے اسے شست و شو کریں

آثم۔ ماسٹر چھوٹے لال خلف منشی بہادر لال کایستھ سری واستو۔ متوطن شہر لکھنؤ محلہ نگریا ٹھاکر گنج۔ برادر خرد منشی ننھے لال عاجز شاگرد نواب مرزا صاحب بلیغ۔ آپ کو اردو کی خدمت سے بہت دلچسپی ہے مدت تک اودھ اخبار میں مترجم رہے ہے۔ فارسی انگریزی میں کافی استعداد رکھتے ہیں۔ کچھ زمانے تک گورنمنٹ ٹیلی گراف میں مقرر رہے پھر حسین آباد ہائی اسکول میں ماسٹر رہے اسکے بعد کئی برس تک بیمار رہے۔ اسی حالت میں انگریزوں کو اردو پڑھاتے رہے اب طلبا کو بطور ٹیوشن انگریزی پڑھاتے ہیں۔ تخمیناً ۵۰ برس کی عمر ہے

وہ ہے پرسوز غم انگیز ایدل داستاں میری | مثال شمع محفل جل اٹھی اکثر زباں میری
داستاں سنتے ہی صیاد نے کی فکر قفس | مجھ کو پھندمیں پھنسایا مری گویائی نے
ہے اک آہ بھی منہ سے نکل جانا قیامت ہے | ذرا سی بات میں دنیا بنے گی رازداں میری
ہماری حسرتوں سے ہی ہمارے دلکی زینت ہے | وگرنہ اسکی بستی میں ابھی ویرانہ ہو جاتا

آغا۔ پنڈت رام ناتھ کشمیری ثم الہ آبادی آجکل کے نو مشق شعرا میں ہیں

بس اسقدر ہی عالم وحشت میں دسترس ، دامن کی دھجیاں ہیں نثار بہار کو

آنند۔ پیارے لال ولد منشی گنڈا رام متوفی ولادت ۱۸۸۹ء مقام کھنہ ضلع لدھیانہ شاگرد سرور جہان آبادی عمر ۵۱ سال قوم برہمن۔ تین سال تک مقامی ہائی اسکول میں آزیری طور پر کام کرتے تھے آجکل تجارت کتب اور پبلیشری کا مشغلہ ہے۔ ان کے والد فارسی کے جید عالم تھے اور مولوی محمد حسین آزاد سے گہری دوستی تھی۔

سرور بادۂ ہستی کے رنگ دیکھ چکے — عروس مرگ کا اب انتظار دیکھیں گے

نسیم لیکے نہ آئی پیام آزادی — اسیر کنج قفس کیا بہار دیکھیں گے

رہیگا یونہیں الٹ پھیر اس زمانے کا — چڑھاؤ دیکھیں گے صد ہا اتار دیکھیں گے

آبر۔ منشی رگھبر دیال خلف منشی گوردیال صبر۔ لکھنوی ساکن ٹھاکر گنج۔ عرائض نویس عمر تخمیناً ۵۰ سال۔

یہ کیا مرض ہے جو عیسیٰ سے بھی دوا نہوئی — ہمارے درد جگر کو کبھی شفا نہوئی

امید خیر ہو کیا ہم کو زال دنیا سے — کسی کی دوست جہاں میں یہ بیوفا نہوئی

بتوں کے عشق میں کیونکر کمال حاصل ہو — طویل زندگی بندۂ خدا نہوئی

آبر۔ پنڈت بشن نرائن صاحب در بیرسٹر کشمیری لکھنوی نہایت کہنہ مشق شاعر تھے اردو سے خاص دلچسپی تھی۔ کشمیری محلہ میں سکونت تھی۔ تھوڑا زمانہ ہوا ساٹھ برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔

نظر آتی نہیں جو چشم بلبل کو بھی گلشن میں
نگاہ شوق ان پھولوں کو چن لیتی ہے دامن میں

خدا جانے ہنسی کس کی ہے کس کی مسکراہٹ ہے
نہ غنچے مسکراتے ہیں نہ گل ہنستے ہیں گلشن میں

ہمیں فرمان آزادی نہ کیوں خط غلامی ہو
جو دست دوست میں تھا وہ قلم ہے دست دشمن میں

کیا کس کس کا خون آرزو پردہ نشینی نے
یہی دھبہ رہے گا شاہد عشرت کے دامن میں

بہت روتے ہیں اب ہم یاد کرکے عہد طفلی کو
جواں ہونے کی کیا کیا آرزوئیں تھیں لڑکپن میں

---

جن پر نثار شمس و قمر آسماں کے ہیں
وہ ذرے خاک کشور ہندوستاں کے ہیں

اسرار فصل گل میں پرستاں سے کم نہیں
کیا کیا طلسم سبزہ آب رواں کے ہیں

اخلاق وضع طرز روش سب میں انقلاب
اب رنگ ڈھنگ اور ہی پیر و جواں کے ہیں

ہے عقل دنگ صفحہ اول میں آج تک
کہنے کو گرچہ سات ورق آسماں کے ہیں

ان سے یہی اشارہ ہے شبنم کا باغ میں
رونے کا یہ مقام ہے ہنسنے کی جا نہیں

...بر۔ بابو شیو شنکر لال صاحب موہانی ساکن بلگرام ضلع ہردوئی۔
...بیعت رسا رکھتے ہیں۔

ہو جائیگی سحر بھی جو باقی حیات ہے
بھاری مگر مریض پہ فرقت کی رات ہے

ٹلتے نہیں ہیں قول سے جو کہدیا کیا
مردوں کے دم کے ساتھ ہی مردونکی بات ہے

وہ زندگی بھی چشم زدن میں گزر گئی
سمجھے تھے جسکو ہم کہ بڑی کائنات ہے

آثر۔ لالہ جے نرائن ورما۔ بی اے۔ لکھنوی پہلے صانع تخلص کرتے تھے۔ رسالہ ناول کے اڈیٹر تھے خود بھی انگریزی ناول کے ترجمے کرتے تھے۔ اور ناولوں کی تجارت کرتے تھے۔ امین آباد میں سکونت رکھتے تھے نواب بندہ علی خاں زیبا کے شاگرد تھے اور زیبا نور وز علی خاں شیدا کے شاگرد تھے۔ شیدا کے اُستاد آتش تھے۔ دفعتہً ۳۶ برس کی عمر میں ۱۹۱۵ء میں انتقال فرمایا۔

مدت سے بیٹھے ہیں یہ ارادہ کئے ہوئے
کعبے کو جائیں یاد بتوں کی لئے ہوئے

ہمنے میخانے میں اللہ کا جلوہ دیکھا
عین کثرت میں نظر صورت وحدت آئی

اخگر۔ ٹیک چند دہلوی۔ دیوان شہزادہ مرزا خرم بخت مقیم بنارس صوفی منش تھے۔

دو جہاں دینے میں ملتا تھا ہمیں دیدار یار
ایسی شے نایاب ہمنے مفت سستی چھوڑ دی

اخگر۔ مسٹر نند کشور بی اے۔ نوجوان عمر ۲۲ سال فیروزپوری انگریزی کے علاوہ اُردو فارسی میں اچھی قابلیت رکھتے ہیں۔ آپ نیچرل نظموں میں

دلچسپی لیتے ہیں اکثر انگریزی نظموں کا ترجمہ فرمایا کرتے ہیں غزل میں بھی ایک خاص رنگ ہے۔

ہمتو ناصح جیتے جی فکر قضا کرتے نہیں
چار دن کی زندگی کو ہم زا کرتے نہیں

شمع کو عریاں ہی پایا پردہ فانوس میں
حسن دیتا ہے خدا جن کو حیا کرتے نہیں

میں وفا پر مثل سابق ہوں ابھی ثابت قدم
آپ کیوں مجھ پر وہی مشق جفا کرتے نہیں

علم کے دریا میں اے جگر ڈھونڈھ لو اسرار زیست
عام بازاروں میں یہ موتی بکا کرتے نہیں

آختر - راجہ سری پرشاد سررشتہ دار افواج نظام تلمیذ نائب لکھنوی۔

جب بگڑتی ہے تو کچھ بنتا نہیں تدبیر سے
گردشیں کھاتا ہے گردوں گردش تقدیر سے

اختر - منشی راج بہاری لال صاحب کلرک جی مین پوری تلمیذ احسن مارہری

تصویر ہے بغل میں دل داغدار کی
اجڑی ہوئی ہے ایک نشانی بہار کی

بس اب سحر نہ ہوگی شب انتظار کی
یہ رات یادگار رہے روز شمار کی

اخلاص - مہاراج سکھ رام داس برہمہ چاری لکھنوی فارسی اردو میں صاحب دیوان تھے محلہ نواز گنج میں رہتے تھے۔ ستر برس کی عمر میں ۱۸۸۰ء میں انتقال فرمایا۔

دنیائے بے ثبات میں آسودگی کہاں
کھٹکا یہی ہے ہمکو کہ شام و سحر گئے

کہتے ہیں ہمسے آہ یہ سب خفتگان خاک
اکدن چلو گے تم بھی ادھر ہم جدھر گئے

ارمان - راجہ جنم جی متر بنگالی۔ اردو فارسی کے قابل انشا پرداز شعر و سخن

کے دلدادہ تھے ایک تذکرہ شعرا نسخہ "دلکشا" نام ان سے یادگار ہے۔

شاگرد حافظ اکرام اللہ صاحب ضیغم مرحوم

رات بھر نالے کیا کرتا ہوں گریہ دن کو | پوچھتے کیا ہیں حقیقت مری اوقات کی آپ

**ارمان**۔ پنڈت برج نرائن کشمیری ثم دہلوی ولادت ۱۸۷۶ء تلمیذ مرزا داغ اڈیٹر اخبار ظریف سہارنپور و اخبار پٹیالہ و رسالہ تصویر سخن۔ کچھ عرصہ تک اخبار سماچار لاہور و راجپوت گزٹ کے اڈیٹر بھی رہ چکے ہیں۔ آخر میں اخبار ہنکاری کی اڈیٹری کی اردو فارسی دونوں میں شاعری کرتے ہیں۔

انکار رہا حشر کے وعدے پہ بھی ہم کو | ملنے کا کوئی روز مقرر نہیں ہوتا

خود ہی پہنچ گیا ہوں وہاں بہر التجا | طرز ادا بتاتا ہوا نامہ بر کو میں

**ارمان**۔ پنڈت راج نراین دہلوی چیف اڈیٹر روزانہ اخبار ایشیا دہلی

یارب بہشت میں ہو قیام اس غریب کا | ہم نے ہزار کام لئے ہیں شباب سے

ہر قطرۂ سرشک میں آئے ہیں لخت دل | گویا نکل رہے ہیں جواہر حباب سے

تبدیل کل جہان کا نقشہ ہوا مگر | تقدیر آشنا نہوئی انقلاب سے

**انق**۔ منشی دوارکا پرشاد صاحب لکھنوی خلف منشی پورن چند۔ کایستھ ساکن لوبستہ تلمیذ منشی ہشنکر دیال فرحت اردو فارسی میں کافی دستگاہ رکھتے تھے۔ نظم و نثر دونوں پر قادر تھے نظم اخبار لکھنؤ سے آپ کی نگرانی

میں شایع ہوتا تھا۔ کچھ دنوں مطبع منشی نولکشور میں ملازم رہے پھر اخبار پنجاب سماچار کی اڈیٹری پر مقرر ہوئے بہت پُرگو تھے۔ ۱۲۔ ستمبر ۱۹۱۳ء کو ۵۲ برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔

ہمارے زخم میں ٹھنڈک لہو سے ہوتی رہتی ہے
تسلی دل کی تکلیف رفو سے ہوتی رہتی ہے

قناعت کرتی رہتی ہے جو بیٹھی ابر نیساں پہ
بسر دُرِّ عدن کی آبرو سے ہوتی رہتی ہے

زمانہ قدرداں ہوتا ہے سیرت اور صورت کا
گلوں کی قدر جیسے رنگ و بو سے ہوتی رہتی ہے

کلی سے پھول ماہِ نو سے ہوش بدر ہوتے ہیں
ترقی حسن کی سنِّ نمو سے ہوتی رہتی ہے

نہیں تکلیف سے خالی کسی کا پھولنا پھلنا
شجر پر سنگ باری چار سو سے ہوتی رہتی ہے

ہے مجھ پر مہربانی اسقدر تکلیف زنداں کی
کہ خم گردن مری طوق گلو سے ہوتی رہتی ہے

افق کی میکشی ہے حافظِ شیراز کی صورت
زمانہ بھر میں شہرت لکھنؤ سے ہوتی رہتی ہے

اشہر۔ لالہ پربھولال صاحب نظام آبادی اجینی آجکل کے نوجوان شاعر ہیں۔

کیں آپ نے ہزار جفائیں مگر کبھی
آیا نہ حرف شکوہ ہماری زبان پر

شرمیلی آنکھ اُس پہ ستم شوخی نگاہ
کیا بجلیاں گراتی ہے عاشق کی جان پر

اکبری۔ دیوان امر ناتھ مدن خلف راجہ دینا ناتھ دہلوی بڑے سیّاح تھے یکم اگست ۱۸۶۷ء کو پینتالیس برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔

انساں کو حق نے نور کا مظہر بنا دیا
اک مشت خاک تھا جسے جوہر بنا دیا

مردانِ خدا خواہشِ دنیا نہیں کرتے — آزاد رہ و رسم کی پروا نہیں کرتے

**الفت** - راجہ الفت رائے لکھنوی سیت شاہی زمانہ میں فوج کے بخشی تھے مرثیہ گوئی میں مشہور عام ہیں فارسی میں ایک انشا طبع ہو چکی ہے اُردو میں کلیات مراثی کلیات سلام دیوان غزلیات قلمی جا بجا دیکھنے میں آیا

لفظوں کی پیروی نہیں کرتے ہیں عقلمند — جب غور سے حیات کو دیکھو حباب ہے
غفلت میں کس مزے سے گزرتی ہے زندگی — جو کمسنی میں عیش ملا تھا وہ خواب ہے

**الفتی** - راجہ الفت رائے دہلوی ولد رائے سکھن جی کائیست ترک روزگار کر کے عظیم آباد چلے گئے اور وہیں انتقال کیا۔

خاکساری سے مثال نقشِ پا — جس جگہ بیٹھے وہیں کے ہو گئے

**انجم** - مہابیر پرشاد بی اے ایل ایل بی زمیندار انجم خلف اکبر منشی مولچند صاحب اثر بھگینڈہ بارشی کائیستھ سری واستو دوسرے متوطن خیرآباد محلہ بھولن پور ضلع سیتاپور سال ولادت ۱۹ سنہ ء عمر ۳۰ سال - فارسی اردو دونوں میں شعر کہتے ہیں علم عروض و قافیہ و دیگر کتب فارسی حکیم کوثر خیرآبادی سے پڑھے ابتدا میں کلام پر اصلاح بھی حکیم صاحب سے لی کبھی کبھی بیخود موہانی ایم اے پروفیسر کو کلام دکھایا۔

فریبِ نظر رنگِ گلزار نکلا — پڑی آنکھ جس پھول پر خار نکلا
نہ ٹپکا اگر بن کے اشکِ ندامت — تو دل میرے پہلو میں بیکار نکلا

قیام عمر رواں کا مسافرانہ ہے
جہاں میں رہتے ہیں جبتک کہ آب و دانہ ہے

عبث غرور ہے توفیق خیر پر زاہد
یہ اسکی رحمت و بخشش کا اک بہانہ ہے

مجھے ریاضت و طاعت پر اعتماد نہیں
سر نیاز ہے اور تیرا آستانہ ہے

فنا ہی کا ہے بقا نام دوسرا الخسم
نفس کی آمد و شد موت کا ترانہ ہے

ہمکو توفیق محبت بھی اسی نے بخشی
ورنہ ممکن تھا کہ ہم اسکی تمنا کرتے

یہ حدِ محویت شوق ہے کہ بے ہوشی
بتا دے اے ارنی گوے کوہ طور اتنا

اداشناس محبت ہر ایک دل ہو جائے
خدا ہی خاک کے پتلے کو دے شعور اتنا

ہمنے مانا عیش ہے دنیا میں لیکن کسقدر
دو گھڑی گر ہنس لئے تو عمر بھر رو یا کئے

ہجر میں وصل کی امید پہ جینا ہے فضول
شب فرقت کی خدا جانے سحر ہے کہ نہیں

اے مرے جلوہ گہ ناز میں آنے والے
شوق دل ہے کہ نہیں ذوق نظر ہے کہ نہیں

خدا جانے یہ کس صاحب حیا کی آمد آمد تھی
پر پروانہ نے فوراً بجھا دی شمع محفل کی

کیوں ڈرنے لگا ابروِ قاتل سے مرا دل
شیشے پہ کہیں چلتی ہے شمشیر کسی کی

ایک پہلو میں دل زار تھا وہ بھی نرہا
میرے سمجھانیکو ناصح ترے بہکانیکو

انور۔ پنڈت بشیشر ناتھ خلف پنڈت کشور ناتھ شاگرد آغا حسین مرزا عشق

کیا قصد کریں اُٹھ کر گھر سے کہیں جانے کو
اب پہروں ترستے ہیں ہم آپ میں آنے کو

**امین۔** پنڈت سروپ نرائن۔ بی اے کشمیری امرتسری

جب دیکھو رہروانِ عدم ہیں پئے سفر
زنہار خالی پایا نہ اس رہگزار کو

خود فراموشی ہے مجھ کو منظور
داستانِ غمِ ایام نہ پوچھ

بجلیاں دوڑ گئیں رگ رگ میں
جلوہ حُسنِ لبِ بام نہ پوچھ

کون بیٹھا تھا حریم دل میں
رات کی بات سر عام نہ پوچھ

ایک بجھتی ہوئی ہے چنگاری
حسرت عاشق ناکام نہ پوچھ

کام کر جاتی ہے جب ملتی ہے
آنکھ کا آنکھ سے پیغام نہ پوچھ

## ب

**باقی۔** راجہ گردھاری پرشاد۔ محبوب نواز جنگ۔ ولد راجہ بنسی قوم کالیتھ سکسینہ خلف راجہ ہری پرشاد۔ متعدد کتابوں کے مصنّف۔ دولت آصفیہ کے رکن رکین حضور نظام کے خیر خواہ تھے مہتمم دفتر خانسامانی و سررشتہ دار تھے ۷۰ برس کی عمر میں ۱۹۰۰ء میں انتقال فرمایا۔

دریا سے موج موج سے دریا نہیں الگ
ہمسے جدا نہیں ہے خدا اور خدا سے ہم

روئے جب اس بحر خوبی کیلئے
موجزن چشموں سے اک دریا ہوا

**بدر۔** منشی بدر بہادر سنگھ بی۔ اے۔ وکیل ہائیکورٹ گورکھپور۔ عمر تخمیناً چالیس ۴۰ سال شاگرد نسیم خیرآبادی۔

جاگے نصیب باغ کے سبزہ ہرا ہوا
رکھا جو پائے ناز عروس بہار نے

حسنِ مطلق کی جھلک اسمیں نظر آتی ہے　　　　بدر آئینۂ قدرت تو نہیں دل میرا

**برق** - پنڈت جوالا پرشاد۔ برق۔ بی۔ اے ساکن قصبہ محمدی ضلع لکھیم پور متوطن لکھنؤ۔ تلمیذ امیر مینائی ۱۸۸۵ء میں لکھنؤ میں منصف مقرر ہوئے پھر عدالت خفیفہ کے جج ہوئے بعض کہتے ہیں کہ آپ جناب صفی سے مشورۂ سخن لیتے تھے اُردو زبان آپ نے اساتذۂ اُردو سے حاصل کی اُردو کے نہایت دلدادہ تھے تمام عمر آپ نے زبان کی خدمت کی۔ تحقیق الفاظ کا بہت شوق تھا۔ کلام آپ کا عیوب شاعری سے پاک ہے۔ بہت سے ناول اور ڈرامے انگریزی زبان سے اُردو میں ترجمہ کئے بعض بنگالی زبان سے ترجمہ کئے۔ روہنی۔ بنگالی دلہن۔ مرنالنی۔ مار آستین معشوقۂ فرنگ۔ گلنار فیروز آپ کی تصنیفات سے ہیں۔ اور بہت سی خدمت زبان کی انجام دی۔ دیوان آپ کا مرتب ہو چکا تھا دفعتہً ۱۹۱۱ء میں طاعون میں مبتلا ہو کر انتقال فرمایا۔

دُنیا میں ظہور صبح ہوا گلشن پر کیسا جوبن ہے
خورشید کا غنچہ کھلنے لگا اللہ کی قدرت روشن ہے

پیارے پیارے مرغان چمن۔ شاخوں پر بیٹھے گاتے ہیں
چلتی ہے نسیم روح فزا جھونکے اٹھلاتے آتے ہیں
باغوں میں ہزاروں پھول کھلے۔ کیا بھینی بھینی خوشبو ہے

مستی میں شجر ہیں جھوم رہے اک وجد کا عالم ہر سو ہے
ہر پھول میں اسکی خوشبو ہے اکسیر ہے بوٹی بوٹی میں
ہر شاخ میں ہے اسکی خاصیت تاثیر ہے پتی پتی میں
پودوں میں جڑ و بنیں زہر بھرا زہروں میں نہاں تاثیر شفا،
دیکھوں خاصیت برگ و شجر تیار کروں کچھ انسے دوا

## مثنوی بہار

اٹھلاتی لجاتی مسکراتی، کس ناز سے ہے بہار آتی
کمسن الھڑ حسین انیلی چوتھی کی دلہن نئی نویلی
بوٹا سا وہ قد بہار کے دن اُٹھتی کونپل اُبھار کے دن
گہنا پھولوں کا زیب تن ہے دھانی جوڑے پہ کیا پھبن ہے
گھونگھٹ اک ناز سے نکالے سہرا پھولوں کا منھ پہ ڈالے
ہریالی بنی وطن میں آئی اک سبز پری چمن میں آئی
اتری گلشن میں جب سواری سورج نے آرتی اُتاری
گل نے زر گل کیا نچھاور صدقے ہوئی عندلیب اڑ کر
شبنم بھر لائی کورے کورے شربت میں گلاب کے سکورے
خورشید نے آئینہ دکھایا کرنوں نے مور چھل ہلایا

نہریں ہر بھر کے لائیں پانی — سبزے نے بچھایا فرش دھانی
خوشیاں اشجار نے منائیں — میووں کی ڈالیاں لگائیں
غنچوں نے چٹک کے لیں بلائیں — بلبل نے چہک کے دیں دعائیں
ہر شاخ نے جھک کے کی سری ٹیک — ٹوٹی پڑتی تھی ایک پر ایک
مرغان چمن نے گیت گائے — کیا کیا نئے زمزمے سنائے

بدلی پھولوں نے اپنی وردی — اودی زنگاری لاجوردی
بھوروں نے یہ گونج کر صدا دی — کوئل نے یہ پھیر دی منادی
معشوقہ گلعذار آئی — آئی آئی بہار آئی

برق۔ بابو شیام سندر لال۔ بی اے ایل۔ بی۔ ایڈوکیٹ سیتاپور۔ خلف منشی کشن پرشاد سربراہ کار کورٹ ابن منشی سیتل پرشاد قانون گو و زمیندار موضع اسمٰعیل پور ولادت ۱۸۷۱ء بموضع اسمٰعیل پور ضلع سیتاپور شاگرد جناب قیس مہونوی تلمیذ قدر بلگرامی و وسیم خیر آبادی و لسان الملک ریاض خیر آبادی۔ ابتدائے تعلیم فارسی سے شروع ہوئی۔ مولوی وزیر احمد صاحب نے تعلیم فارسی کی تکمیل کی۔ گورنمنٹ ہائی اسکول میں داخل ہوئے انٹرنس پاس کر کے کیننگ کالج لکھنؤ میں داخل ہوئے۔ بی اے۔ کلاس سکنڈ ڈویزن میں پاس کیا تھا کہ والدہ بیمار ہو گئیں ۲ دو برس تک ان کی خدمت میں رہ ۱۸۹۵ء میں انکا انتقال ہو گیا۔ انکے دو برس کے بعد والد کا انتقال

ہو گیا۔ بابو ہر پرشاد چچا گورنمنٹ ہائی اسکول سیتاپور کے سکنڈ ماسٹر تھے انکی اعانت سے ایل ایل بی اور لوکل لا کا امتحان ۱۸۹۹ء میں پاس کر کے سیتاپور میں وکالت کرنے لگے۔ شاعری اور اردو زبان کا شوق مدت سے تھا فارسی کی قابلیت حاصل تھی۔ دادا بھی فارسی کے کامل اُستاد تھے آپ کی تصنیف سے ایک دیوان جلوۂ برق اور مثنوی شاہ ہسیر اور مثنوی سلک مروارید طبع ہو چکی ہیں۔ آپ کے بڑے صاحبزادے بابو مرلیدھر ہائی اسکول سیتاپور میں ماسٹر ہیں۔ دوسرے صاحبزادے منشی سکھدیو پرشاد کلکٹری میں کلرک ہیں ان کو شاعری کا شوق ہے اور بیتاب تخلص کرتے ہیں۔ آپ کی عمر اسوقت ۵۹ برس کی ہے۔ آپکے اسلاف اکبر بادشاہ کے زمانہ سے اسمعیل پور میں سکونت رکھتے ہیں۔

لدے پھولوں کی ڈالی پھٹ نہ پڑتی چار تنکوں سے
نشیمن کیوں اُجاڑا فصل گل میں باغباں میرا

یہ پردہ رہ گیا کیسا نہ اب تو ہے نہ اب ہم ہیں
تلاش یار ہم کو گم کیا لا کر کہاں تو نے

انسان ہی جہاں میں وہ آدمی کہ جو ظالم نہیں حریص نہیں عیب بیں نہیں
صبح پیری نے کر دیا بیدار ہائے اب لطف خواب جاتا ہی

---

بتا اے طالبِ دنیا یہاں تو نے کیا کیا ہے
غریب و نزار بیکس کو کبھی تو نے دیا کیا ہے
یتیم بے نوا نے ہاتھ سے تیرے لیا کیا ہے
گدائے تشنہ لب نے جام سے تیرے پیا کیا ہے
سخی بن کر کبھی کھانا دیا محتاج بندوں کو
کبھی تو نے مصیبت میں کیا خوش دردمندوں کو
کبھی تو نے کسی محتاج کی حاجت برآری کی
کبھی تو نے کسی بیمار کی تیمارداری کی
کبھی تو نے کسی ناچار کی خدمت گزاری کی
کبھی تو نے کسی کے واسطے کچھ جاں نثاری کی
یتیم دل شکستہ کو کبھی اُلفت سے پالا ہے
غریقِ بحرِ آفت کو کبھی باہر نکالا ہے
کبھی تو نے کسی محتاج بیوہ سے بھلائی کی
کسی بے دست و پا پر صرف کچھ اپنی کمائی کی
کبھی تو نے کسی مفلس کی بھی حاجت روائی کی
کبھی تو نے کسی مظلوم کی عقدہ کشائی کی
کبھی مقصد برآری کی کسی محتاج خستہ کی

کبھی کچھ چارہ سازی کی غریبِ دلِ شکستہ کی
ذرا تو سوچ اے ناداں رہے گا کامراں کب تک
ترے گلزار میں آخر نہ آئے گی خزاں کب تک
دو روزہ زندگانی میں رہے گا تو جواں کب تک
رہے گا آسمانِ پیر تجھ پر مہرباں کب تک
نظر کر ایک مشتِ خاک سے کم تیری ہستی ہے
عبث اِس دارِ فانی میں غرور و جوشِ مستی ہے

**برق** - منشی رام رکھا سیالکوٹی حال مقیم کراچی عمر تخمیناً ۳۰ سال

توبہ نہ ٹوٹ جائے کہیں ڈر یہی ہے مجھے
ہیں جام دور میں عرقِ انفعال کے
انکی ہنسی پر آنکھ سے آنسو ٹپک پڑے
پیدا خوشی میں ہو گئے پہلو ملال کے
تکلیف سیرِ باغ نہ دو مجھ نحیف کو
نرگس نہ دیکھ لے کہیں آنکھیں نکال کے
جوہر شناس شعر کریں چشمِ التفات
لایا ہوں بحرِ فکر سے گوہر نکال کے
کیا خوب برق تو نے دکھایا ہے زورِ طبع
کاغذ پہ رکھ دیا ہے کلیجہ نکال کے
نسیم لائی ہے گلشن سے پھولوں کی خوشبو
شہیدِ ناز کی تربت بسائی جاتی ہے

**برق** - منشی مہاراج بہادر برق بی اے منشی فاضل - ایس اے - ایس دہلوی سپرنٹنڈنٹ ڈپٹی پوسٹ ماسٹر ولادت ماہ جولائی ۱۸۸۴ء مقام دہلی وطن آبائی ڈسکیٹ ضلع ایٹہ خلف منشی ہر نرائن داس حسرت ابن منشی خوبچند

وکیل شاہی آپ کی نیچرل نظمیں ہندوستان کے تمام رسائل میں شایع ہو چکی ہیں تمام نظموں کا مجموعہ مطلع انوار کے نام سے چھپ چکا ہے عمر ۴۶ سال

## روح فلسفہ

عقل دقیقہ رس سے تھا کل شب میں ہمکلام
پرتو فگن ہوے مرے دل میں خیال چند

میں نے کہا یہ عقل سے اے مایۂ علوم
بتلا کہ پوچھتا ہوں میں تجھسے سوال چند

ہے یہ طلسم ہستی موہوم کیا بلا
اسنے کہا یہ خواب ہے یا ہیں خیال چند

میں نے کہا کہ حاصل ہستی ہے چیز کیا
اسنے کہا کہ دردسری اور وبال چند

میں نے کہا کہ زیر نگیں کسطرح ہو نفس
اسنے کہا ملیں جو اسے گوشمال چند

میں نے کہا کہ اہل ستم کون لوگ ہیں
اسنے کہا ہیں سگ و گرگ و شغال چند

میں نے کہا کہ بحث خلائق ہے چیز کیا
اسنے کہا کہ بے سروپا قیل و قال چند

میں نے کہا کمال ہے اہل جہاں کا کیا
اُسنے کہا کہ جمع کریں گنج و مال چند

میں نے کہا سنا مجھے خیام کا کلام
اُسنے کہا کہ پند ہیں یہ حسب حال چند

## دورنگی زمانہ

دورنگی دنیاے دوں کے تماشے
دکھاتی ہے گردش یہاں ہر کسی کو

نزاکت سے تلتا ہے پھولوں میں کوئی
میسّر ہے کانٹوں کا بستر کسی کو

کسی کا ہے ملبوس عریانی تن — ہے تزیب زیبائش ہر کسی کو
کوئی مست ہے خندہ جام مے سے — رُلاتا ہے خوں دیدۂ تر کسی کو
کوئی خاک اُفتادۂ بے نوا ہے — میسّر ہے اورنگ وافسر کسی کو
کہیں رات بھاری ہے بیمار غم پر — ملی ہے شب وصل دلبر کسی کو
اقامت گزیں ہے کوئی قصر زر میں — پھراتی ہے تقدیر در در کسی کو
مگر کوئی سُلطان ہو یا بینوا ہو — مہم ایک درپیش ہے ہر کسی کو
اجل اس جہاں سے اُٹھا کر رہیگی — مُقدم کسی کو موخر کسی کو

## گرو نانک

شمع جاں افروز لعل شب چراغ معرفت — جلوہ پاش نور حق روشن دماغ معرفت
بیخود و توحید سرمست ایاغ معرفت — خضر منزل سالک گنج فراغ معرفت
تیری ہستی تھی سراپا پردہ ساز لطیف — جسکے نغموں میں نہاں قدرت کا تھا راز لطیف
پیکاں میں غنچہ ناوک دلکش ہی شاخ گل — اب کیا خطا کرے گا نشانہ بہار کا
گلچیں نے پھول توڑ کے دامن میں بھرے — لوٹا ہے سنگدل نے خزانہ بہار کا

بخشی۔ لالہ سورج بخش صاحب خیرآبادی مصنف مثنوی بخشی ۱۸۹۰ء میں انتقال کیا۔

رنگ اُنکے دلفریب تو بو ناگوار طبع — ایسے بھی پھول ہیں چمن روزگار میں

ہمیشہ عیش و راحت کا رہا طالب زمانے میں
نہ وہ زیر فلک نکلا نہ یہ زیر زمیں نکلی

بسمل ۔ منشی لعل چند ساکن میوہ منڈی پشاور شاگرد۔ تاج الشعرا، منشی بیلی رام شاطر امرتسری ۔

دل کے آئینہ میں ہوں اپنا جواب
طور پر موسیٰ کی حیرانی ہوں میں

زیر فرماں ہیں مرے جن و بشر
پرتو نقش سلیمانی ہوں میں

اپنی ہستی سے ہوں مطلق بیخبر
آہ وقف کار نادانی ہوں میں

بسمل ۔ لالہ مولا رام ہیڈ ماسٹر عمر تخمیناً ۴۰ سال ۔ شاگرد لسان الملک ریاض خیر آبادی ۔

عنادل نغمہ زن ہیں غنچے ہنستے ہیں چٹکتے ہیں
اُتر آئی فلک سے کوئی جنّت یا گلستاں ہو

خزاں کا دور کانٹوں کی عملداری گل افسردہ
چمن لٹتا ہے یارب یا کوئی خواب پریشاں ہو

بسمل ۔ لالہ بانکے لال صاحب ساکن امروہہ ضلع مراد آباد

اب کام کیا رہا اُنھیں شرم و حجاب سے
سو شوخیاں نگاہ میں آئیں شباب سے

بسمل ۔ منشی سُکھدیو پرشاد صاحب تنہا ۔ الہ آبادی عمر تخمیناً ۳۵ سال تلمیذ نوح ناروی ،

حیراں ہوں رنگ خانہ قدرت کو دیکھ کر
لکھا ہے برگ گل پہ فسانہ بہار کا

دامن میں اپنے پھول ہیں موتی بھرے ہوئے شبنم لٹا رہی ہے خزانہ بہار کا

وہ گھڑی وہ دن وہ ساعت وہ زمانہ رام کا
چار لفظوں میں کہیں کیوں کر فسانہ رام کا

اُن کی قسمت تھی بڑی وہ تھے مقدر کے دھنی
جن کی چشم شوق نے دیکھا زمانہ رام کا

بیٹھتے اُٹھتے دعا مانگو تم اے بسمل یہی
دیش بھارت میں پھر آ جائے زمانہ رام کا

شمع قدرت یہی کہتی ہے سر بزم ازل جسکو جلنا ہو وہ پروانہ محفل ہو جائے

دُنیا کا تماشہ کچھ بھی نہیں دُنیا کا تماشہ دیکھ چکے
آغاز تمنا دیکھ چکے انجام تمنا دیکھ چکے
ہاتھوں سے نہ اپنے مٹی دی آئے نہ کبھی وہ مرقد پر
مرنے کی بہت حسرت تھی ہمیں مرنے کا تماشہ دیکھ چکے

بشاش۔ منشی دیبی پرشاد صاحب خلف منشی نتھن لال بھٹ کایستھ بھوپالی ساکن اجمیر شریف مصنف تذکرہ شعرائے ہنود و کتب متعددہ کچھ زمانہ ہوا انتقال فرمایا۔

سیر ہو کر دیکھنے پائے نہ روئے یار ہم جل گئے لائے نہ تاب گرمیٔ دلدار ہم
عشق میں پایا ہمنے کیا بشاش جان کھو بیٹھے جی کھپا بیٹھے

بہار۔ لالہ ٹیک چند کھتری ساکن نہر نواب سعادت خاں واقع شاہجہاں آباد مولف کتاب "بہار عجم" و نسخہ "نوادر المصادر و جواہر الحروف" شاگرد رشید سراج الدین خاں آرزو۔ دھرم چند ولد دیپ چند خلف لالہ بچ لال ابن لالہ ٹیک چند بہار لکھتے ہیں کہ جد امجد نے بہار عجم کو سات مرتبہ اپنے قلم سے خوشخط صاف نقل کیا۔ آٹھویں مرتبہ نقل کر رہے تھے کہ موت نے مہلت نہ دی۔ بہتر برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔ آٹھویں نقل کو ان کے شاگرد رشید اندر من نے باوجود کم فرصتی نقل کر کے پورا کیا۔ فارسی میں آپ کا دیوان تیار کیا۔ اردو میں بہت کچھ کلام تھا جو ضایع ہو گیا۔ دھرم چند ۱۸۶۸ء تک بقید حیات تھے۔ بہار ہمیشہ میر و سودا کے ہم مشاعرہ رہے ہندو شعرا میں اولیت کا تاج انکے سر پر رکھا گیا۔

وہی اک آسماں ہی جسکو ہم تم تار کہتے ہیں
کہیں تسبیح کا رشتہ کہیں زنار کہتے ہیں

ہمیں واعظ ڈراتا کیوں ہے دوزخ کے عذابوں سے
معاصی گو ہمارے بیش ہوں کچھ مغفرت کم ہے

نہیں معلوم کیا حکمت ہے تیسخ اس آفرینش سے
ہمیں ایسا خرابی کیا تجھ کو منا جاتی

بہجت۔ منشی بہن لال ولد کشن چند قوم کایست متوطن بھوپال مقام پیدائش مقام سرونج ضلع مالوہ تعلیم و تربیت ریاست ٹونک میں پائی بصیغہ ملازمت

اجمیر میں آپ پچیس برس کی ملازمت کے بعد پنشن لے کر درگاہ حضرت خواجہ معین الدین کے دفتر میں ملازم ہوئے متعدد کتابیں تصنیف کیں۔ اُردو فارسی دونوں زبانوں پر قادر تھے ۸۴ سال کی عمر میں سمبت ۱۹۵۹ میں انتقال فرمایا۔

حق کہا منصور نے تو بھی چڑھا یا دار پر
اسلئے ہنستے ہیں ہر دم واقف اسرار سب

تلاش دل میں جاتا ہے یہ اے چشم
نہ روک اس قاصد اشک رواں کو

**بہادر**۔ راجہ بینی بہادر عالمگیر ثانی کے عہد میں صوبہ ار بہار داوڑ لیسہ تھے

بیاہی ہو گئی دل کی آرزو نہ گئی
ہمارے جامہ کہنہ سے می کی بو نہ گئی

**بیتاب**۔ لالہ کشن نرائن کھتری۔ بنارسی مقیم آگرہ سابق مہاراجہ نیپال مقیم بنارس کی سرکار میں مختار رہے تیس برس ہوے کہ انتقال کیا۔

آبرو بیتاب کب پائیں وہ جو ذی علم ہیں
مرتبہ ہوتا نہیں کچھ گوہر بے آب کا

مجھ زار سے کہتا ہے وہ ہنس ہنس کے دم نزع
گل ہونا ہی اچھا ہے چراغ سحری کا

کھولدو دست کرم اے منعمو بیٹھے ہو کیوں
ایکدن اٹھنا پڑیگا سب یہ ساماں چھوڑ کر

عاشق معنی کبھی ہوتے نہیں صورت پرست
شیخ جاتا ہے حرم کیوں کعبۂ دل چھوڑ کر

عبث ہے منعمو تم کو غرور حشم جاہ و ثروت کا
زمانہ کا دگرگوں۔ حال ہو جاتا ہے دم بھر میں

آج کا کام چھوڑ مت کل پر
زندگانی کا اعتبار نہیں

صحبت پیران جوانو فیض سے خالی نہیں
یہ کماں کا زور ہی جو دیکھتے ہو تیر میں

کون کس کا ہے بزم غم میں شریک　　ابر روتا ہے برق ہنستی ہے
مغتنم جان صحبت احباب　　یہ بھی اک اتفاق ہستی ہے
بڑھے اتنی ہی جتنی خرچ کیجئے　　کوئی دولت نہیں ہنر سے

بیتاب۔ منشی ونایک پرشاد کھتری دہلوی۔
دلکی خطا ہے کچھ یہ زباں سے نہ کہہ سکا　　ناداں تھا جو آپ کی محفل میں آگیا
پائی نہ تھاہ اسکی خدائی کی حشر تک　　دریا بھی ڈوب کر لب ساحل میں آگیا

بیتاب۔ منشی جگبشیر ناتھ صاحب ورما بریلوی عمر تخمیناً تیس سال آجکل کے نوجوان شاعر ہیں۔

## ستارے

یہ موتی ہیں جو موج نور سے حوروں نے رولے ہیں
شرارے اڑ رہے ہیں یا کسی کی آہ سوزاں سے
نجوم ضوفشاں سے نور کا عالم ہے گردوں پر
گرے ہیں چاندی کے پھول کس مہوش کے داماں سے
اڑا کر ریزہ افشاں چنی ہے لیلی شب نے
مرتب بزم انجم کی ہے جلوہ ہائے خنداں سے
چراغاں کا یہ عالم ہے کہ یہ تاروں کی محفل ہے
طبیعت بجھ گئی اپنی نہ وہ ہم ہیں نہ وہ دل ہے

کسی کے ساغر رنگیں کے ہیں چھلکے ہوئے قطرے
ستارے کب ہیں چشم شوق تیرا وہم باطل ہے
جو آنسو جوش غم میں رات کو بیتاب ٹپکے تھے
ستارے بن گئے گر کر قمر کی چشم گریاں سے

بیتاب ۔ منشی رام چندر بیتاب دہلوی حال مقیم لاہور شاگرد داغ دہلوی ۔

وادی الفت میں ہے دل رہنما    کیا ہوں جو پائے مدد رہبر سے ہم

بیدار ۔ راجہ ہرکشن سنگھ بہادر جاگیردار کشن کوٹ ضلع گورداسپور ۔ رئیس امرت سر ۱۸۹۸ء میں شاعری کا شوق ہوا ۔ نواب مرزا داغ دہلوی کے شاگرد ہوئے اور اُستاد کو بہ اصرار کشن کوٹ میں طلب کر کے کئی مہینے مہمان رکھا ۔ آپ کی عمر ۵۵ سال کی ہے ۔

عشق کیا چیز ہے خدا جانے    دل میں سوزش کباب کی سی ہے

بے صبر ۔ لالہ بالمکند سکندر آبادی ضلع بلند شہر خلف لالہ کانجی مل کائستھ شاگرد غالب و منشی ہرگوپال تفتہ ستر برس کی عمر میں ۱۸۹۰ء میں انتقال فرمایا

مدعا گر ہے تو یہ ہے عاشق دلگیر کا    اشک میں ہو نا اثر کا آہ میں تاثیر کا
رخصت ہوا وہ اشک ہمارے نکل گئے    خورشید کے چھپتے ہی ستارے نکل آئے

بیفکر ۔ منشی ہرپرشاد ٹیچر کائستھ ولد منشی دیبی دیال متصدی چھوٹی ٹھہری صاحب لکھنوی ۔ فارسی بھی بقدر ضرورت جانتے تھے ۱۹۲۶ء کو انتقال ہوا

اس زمانے میں وہ خوش ہی جو مروت نکرے　　　رات دن رنج اُٹھاتے ہیں مروت والے

**بیہوش** ۔لالہ گور دیال کایستھ وکیل عدالت لکھنؤ ۱۸۷۰ء تک بقید حیات تھے۔آپ کے مناظرے اکثر شعرا سے رہتے تھے۔

ہر چند کی ہی دیر و حرم میں بہت تلاش　　　ملتا نہیں ہی یار کے گھر کا نشاں مجھے

مضمون قد یار نہایت بلند ہے　　　گویا زمین شعر ہوئی آسماں مجھے

**بیخود** ۔منشی نرائن داس دہلوی شاگرد میر دردؔ

مے گلگوں کو چشم کم سے تو مت دیکھ اے واعظ

بنایا ہے یہ اعجاز مغاں نے آب آتش کو

**بیدل** ۔پنڈت کیلاش نراین صاحب کول۔بی اے۔ایل ایل بی وکیل مظفر نگر

دیکھا ہے جب سے جلوۂ رخسار یار کو　　　ہے خیر باد گل کو چمن کو بہار کو

احساس درد کیا ہو ترے جاں نثار کو　　　گلبن سمجھ چکا ہی جو ہر نوک خار کو

**بیغرض** ۔پنڈت نند لال ولد خلف پنڈت ٹیکالال ور متوطن سری نگر کشمیر قوم برہمن عمر ۳۹ سال تاریخ ولادت ۱۷ اجیٹھ سمبت ۱۹۴۸ تعلیم مڈل پاس مدرس سری پرتاب مڈل اسکول سری نگر کشمیر کسی کے شاگرد نہیں ہیں۔

اے خالق کون و مکاں اے مالک ہر دو جہاں

اُجڑا ہوا ہے آشیاں ہے تنگ ہم پر آسماں

گلشن میں ہے باد خزاں بلبل ہوئے ہیں نیم جاں

کشتی پہ ہے طوفاں رواں ہے موج بحر بیکراں
ٹوٹا پڑا ہے بادباں

## پ

پروانہ۔ راجہ جسونت سنگھ عرف کاکاجی جاگیر دار قصبہ منڈیاؤں و موہن ضلع لکھنؤ خلف راجہ بینی بہادر نائب نواب شجاع الدولہ بہادر شاگرد منشی سرب سنگھ دیوانہ ملک الشعرا میر تقی میر اور اُن کے بعد مصحفی سے بھی اصلاح سخن لی ہے صوفی منش بزرگ تھے نہایت خوبصورت اور خلیق تھے ۱۲۵۰ھ میں انتقال کیا۔

بحر ہستی میں ترا جسم ہے مانند حباب
تشبیہ اکدم کے ہوا کھانے پہ مسرور ہے تو

کون مدفون ہے چمن میں صبا
جس کی تربت پہ گل فشانی ہے

پوچھتے اب ہو مرغ دل کا حال
کب سے وہ جنت آشیانی ہے

پیام۔ جگناتھ پرشاد کالستھ گورکھپوری۔ آقائے سخن وسیم کے شاگرد ہیں عمر تخمیناً ۴۴ سال۔

کسے جا کے دکھائیں کون دیکھے تابکس کی ہے
سر طور آرائے موسیٰ وہ ہمکو یاد کرتے ہیں

ملاتے ہیں اسے کیوں خاک میں جس دلمیں رہتے تھے
ذرا سوچیں گھر اپنا آپ کیوں برباد کرتے ہیں

پورن۔ منشی پورن سنگھ کالستھ دہلوی تلمیذ سعادت یار خاں رنگین علم وید کے ماہر تھے ۱۸۶۲ء میں انتقال فرمایا۔

اس میں رواداری ہی لازم ہو سدا پون ساماں سفر رکھے تیار فقیر اپنا

**پنڈت** ۔ دیا رام ولد پنڈت روپ چند کشمیری دہلوی فرخ آباد میں نواب عماد الملک کی جاگیر کے منیجر تھے ۔ فارسی کلام میں مولانا غلام علی آزاد بلگرامی سے مشورہ سخن لیتے تھے آپ کی اردو شاعری نے شاہ عالم ثانی کے عہد میں عروج پایا ۔

کیسے دل اسپہ شیدا نہ ہوئے جسکا ثانی ہی پیدا نہ ہوئے
اسنے اب تک ادھر گزر نہ کیا آہ سنے آہ کچھ اثر نہ کیا

## ت

**تاب** ۔ پنڈت مہتاب رائے کشمیری دہلوی استعداد علمی بھی معقول تھی ۔ انیسویں صدی کے آغاز تک بقید حیات تھے ۔

یا تنگ کر ناصح ناداں مجھے اتنا یا چلکے دکھا دے دہن ایسا کمر ایسی
قافلے میں آج کیا شور فغاں و آہ ہو ناقہ لیلیٰ کے شاید قیس بھی ہمراہ ہو

**تائب** ۔ منشی کھنو لال ولد منشی جھاؤلال ناصب ابن جناب احسب لکھنوی سرفرازی یافتہ میر محبوب علیخاں عرش مکاں والی دکن ۔
بہت سی کتابیں تصنیف فرمائیں اب آپ کی عمر ۶۳ برس کی ہے ۔ گوشہ نشین لکھنو ہیں آپ کے شاگرد اطراف میں بہت ہیں ۔

نکیرین اسقدر جلدی ہو کیا ٹھہرو ذرا دم لو ابھی تو ہم تھکے ماندے چلے آتے ہیں منزل سے

چلتا ہی کہکشاں کا عصا لیکے رات کو / اب ناتواں بہت فلک پیر ہو گیا
ایام زیست گھٹتے ہیں انساں کے کیا ہی جلد / کودک ہوا جوان ہوا پیر ہو گیا

**تاثیر** - منشی بانکے لال عرف بکولال کایستھ سکسینہ خلف منشی جھنگی لال نیز دلگیر مرثیہ گو - شاگرد واجب لکھنوی کلام اچھا ہوتا ہے عمر تخمیناً ۶۰ سال

لکھتا ہوں وصف ابروئے خمدار یار کا / جوہر دکھا رہی ہے زبان ذوالفقار کا
کیونکر نہ بلبلوں کے اڑیں ہوش باغ میں / آئی خزاں ہوا ہوا موسم بہار کا

**تسلیم** - منشی رام سہائے ڈپٹی کلکٹر ضلع بدایوں شاگرد مرزا حاتم علی مہر - ایک دیوان غنچۂ مراد طبع ہو چکا ہی - تھوڑا زمانہ ہوا رحلت فرمائی -

چشم تر حال یہ تیرے میں کہاں تک رووں / طفل اشک ایک بھی آغوش میں پلنے نہ دیا
کجروی نے فلک پیر کے اے وائے نصیب / کوئی ارمان مرے دل سے نکلنے نہ دیا

**تسلیم** - منشی بالگوبند ممبر میونسپل بورڈ ڈسٹرکٹ اناؤ - اکثر لکھنؤ آیا کرتے تھے - سنہ ۱۹۱۷ء میں انتقال فرمایا -

جو پاؤں تمکنت سے رکھتے نہ تھے زمیں پر / ملتا نہیں ہی انکا نام و نشاں کہیں پر

**تسلی** - رائے ٹیکارام خلف بخشی گوپال رائے لکھنوی شاگرد مصحفی سنہ ۱۸۶۲ء تک بقید حیات تھے -

فہمیدہ والے کرتے ہیں دولت پہ کیا گھمنڈ / کیا اعتبار زندگی مستعار کا
جو چاہے سلطنت اسے ظل ہما ملے / مجھ کو یہی ہوس ہی کہ وہ مجھ سے آملے

تبسّم ۔ منشی سورج بلی صاحب خوشنویس لکھنوی ساکن محلہ نوبستہ ۔ منشی خیراتی لال شگفتہ ان کے چچا اور اُستاد تھے ۔ آجکل منشی نولکشور کے مطبع میں کتابت کرتے ہیں عمر تخمیناً ۶۰ سال ۔

ہمتو کیا ہیں نذر دل آ آ کے دیں گے سیکڑوں
آپ تو کچھ دل کے لینے کا ہنر پیدا کریں
کیا لگا ئیں یارِ بے پروا سے اپنے دِل کو ہم
فائدہ کیا جانِ شیریں کا ضرر پیدا کریں

تصوّر ۔ کنور فتح بہادر تعلقدار کوڑا جہان آباد تلمیذ آغا شاعر ۲۰ برس کی عمر میں سمبت ۱۹۵۴ میں انتقال کیا ۔

دیکھتے دیکھتے ندارد ہیں ، ہمسے نازک حباب کیا ہوگا
قضا آئی اور پھر گئی ہاتھ ملکر سنبھالا مجھے درد دل نے سنبھلکر

تمیز ۔ منشی کالی راے ابن لالہ وبھی دیال عزیز متوطن فتحگڈہ

آمد یہ صحن باغ میں کس گلبدن کی ہو جو روح باغ باغ نسیم چمن کی ہو
اچھے وہ ہیں جو مر کے تری خاک راہ ہوں مٹی خراب طالب گور و کفن کی ہو

تمنّا ۔ منشی رام سہائے تمنّا پنشنر ڈپٹی انسپکٹر مدارس خلف لالہ پورن چند بن لالہ الیسری پرشاد شعاعی ساکن قدیم محلہ نوبستہ کالیستھ سکسینہ شاگرد منشی تشنکر دیال صاحب فرحت ۔ سابق اڈیٹر اخبار تمنائی و حال اڈیٹر ستارہ دربار

مالک مطبع تمنائی عمر تخمیناً ۵۰ سال۔

عشق کی لو میں جو پروانے کو جلتے دیکھا
شمع کو بھی غم عاشق میں پگھلتے دیکھا

بعد مردن وہی مٹی میں ملے خاک ہوئے
جنکو محلوں میں بڑے نازسے پلتے دیکھا

تازگی کرم حق سے تمنا ہمنے
نخل امید دلی پھولتے پھلتے دیکھا

گل گلشن میں رنگ و بو نہ سہی
سب وفا کی بس آرزو نہ سہی

اے تمنا ہوا آبرو سے بسر
تاج شاہی کی آرزو نہ سہی

یوں تو میں ہر روز و شب مصروف کاروبار ہوں
لیکن اس دنیا کے جھگڑوں سے بہت بیزار ہوں
کمسنی گزری جوانی گزری اب پیری ہوئی
پھر بھی اب تک خدمتِ قومی کو میں تیار ہوں

ہے بادہ نوش باعث نقصان جان و مال
مشہور اس سبب سے ہی مینخوار خوار آج

یہ انقلاب وقت تمنا ہے دیکھ لو
ہنستے تھے کل جو رونے لگے زار زار آج

تمنا۔ منشی چھیدی لال صاحب کاکوروی ملازم سررشتہ تعلیم، شاگرد طاہر فرخ آبادی۔

یہ سرکشی کا نتیجہ تھا باغ عالم میں
خدا نے سرو کو دنیا میں باثمر نہ کیا

چھپا کے تجھ سے یہ باتیں الگ الگ کرنا
ملیں کلیم تو ان سے ہو گفتگو میری

وفا جو آج ہی وعدہ کرو تو کیا ہو جائے
یہ کوئی فرض ہے محشر ہی جب بپا ہو جائے

تنویر۔ بابو پیارے لال صاحب سیتاپوری عرائض نویس

ہم کہتے تھے نہ دینا دشمنوں کو جام عشق
اب لوٹتے پھرتے ہیں کمبخت در د ِ ناکام عشق

اقبال رنج و راحت جوش وحشت میں کہاں
ایک مجھ وحشی کو ہو الام عشق آرام عشق

## ث

ثابت۔ منشی روپ کشور کایستھ ماتھر خلف منشی جگموہن لال شاگرد مولوی میر نقی نائب تحصیلدار گھام پور۔

کیا کہوں حال مریض عشق میں
کم بہت سمجھتے ہیں اس آزار کے

ثاقب۔ منشی بشن دیال قوم کایستھ سری واستو۔ وکیل ہائیکورٹ کانپور ابن منشی ارجن سنگھ

ہمسنگ ازل سے ہے دو رنگی زمانہ
گر سبز زمرد ہے تو ہے لعل یمن سرخ

ثاقب۔ راجہ شیو پردھان مہاراجہ گوپال سنگھ بکنٹھ باشی مصاحب آخری شاہ اودھ و داروغہ مرزا فریدوں قدر قوم کایستھ رئیس سندیلہ ۱۸۹۰ء میں ستر برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔

جو رنج دیتے ہیں اللہ انکو خوش رکھے
ہم اپنے منھ سے کسی کی کریں برائی کیا

نتیجہ جسکا عداوت ہو وہ محبت کیا
جو آشنا کرے غم سے وہ آشنائی کا

ثاقب۔ پروفیسر کنھیا لال۔ ایم۔ اے آر۔ اے ایس۔ امرتسری آپ کا کلام اکثر رسائل میں شایع ہوتا ہے۔ بعض نیچرل نظمیں اچھی ہوتی ہیں۔

# بجلی

فضا خاموش ہے عالم سراپا محو ہستی ہے
جہاں میں ذرہ ذرہ سے مئے عشرت برستی ہے

صدائے خامشی سی گونجتی ہے سبزہ زاروں میں
ہوا محبوس ہے گویا چمن کے رازداروں میں

فلک پر ہو چلی ہے چاند کی رفتار بھی ہلکی
عجب معصوم ہے اسکو خبر تک بھی نہیں کل کی

وہ دیکھو اس سرے پر سامنے والی پہاڑی ہے
کوئی زہرہ جبیں ہے رخ سے پردے کو ہٹاتی ہے

ثمر۔ منشی اودھ بہاری لال صاحب لکھنوی کایست خلف کنور چندی لال صاحب نہال بن راجہ جیالال صاحب گلشن ۱۸۵۹ء میں موضع سیتاپور میں پیدا ہوئے شاعری میں اپنے والد کے شاگرد ہوئے فارسی میں خواجہ عزیز الدین عزیز لکھنوی کے شرف تلمذ حاصل کیا۔ پنجاب یونیورسٹی فارسی امتحان میں کامیابی حاصل کرکے آگرہ و اودھ کے مختلف مدارس میں فارسی مدرس رہے کایست سماچار الہ آباد کایست ایڈ ہیتک لکھنؤ و کایست اخبار لکھنؤ کی اڈیٹری بھی کی ۱۸۹۱ء سے ۱۹۲۵ء تک چرچ مشن ہائی اسکول لکھنؤ میں مدرس فارسی رہے۔ ناگاہ ۱۹۱۲ء میں جوان بیٹے خلف اکبر بابو بربھودیال کے انتقال کا ایسا سخت صدمہ پہنچا جسنے بڈھے باپ کو زندہ در گور کر دیا۔ طبیعت دنیا سے ہٹ گئی شعر و شاعری رخصت ہو گئی۔ بقائے نام کے لئے فارسی ایک مجموعہ خیابان ثمر کے نام سے چھپوا کر شائع کر دیا اسوقت آپ کی عمر ۷۶ برس کی ہے۔

تم سے کیا کہہ کے کروں بات بھی کھو دوں اپنی
جو نکالے وہی پوچھے تری حسرت کیا ہے

کیوں نہ ہو مجھکو جستجو تیری
دل میں رہتی ہے آرزو تری

ثمر۔ لالہ متھرا پرشاد کایست سکسینہ لکھنوی شاگرد منشی خیراتی لال شگفتہ لکھنوی

پیرو عارف کامل کو خدا ملتا ہے
جادۂ راہ سے منزل کا پتہ ملتا ہے
جسقدر صاف ہے مجھ سے کوئی میں ہوں صاف
آئینے سے دل پرنور مرا ملتا ہے

## ج

جمری۔ کنور ہری سنگھ اڈیٹر اخبار راجپوت گزٹ لاہور شاگرد لالہ شکن لال روشن

اے ہند زمانہ وہ ترا یاد ہے مجھ کو
اس دور گزشتہ کی فضا یاد ہے مجھ کو
وہ اہل شجاعت کی وفا یاد ہے مجھ کو
وہ تیرے جواہر کی ضیا یاد ہے مجھ کو

تھا تجھ سے مزین سحر و شام کا سکہ
چلتا تھا خدائی میں ترے نام کا سکہ

میداں تھا ترے قصر کا میدان شجاعت
ہر ذرہ تھا پروردہ دامان شجاعت
تھا ہاتھ میں تیرے سر و سامان شجاعت
پلتے تھے تری گود میں مردان شجاعت

ہر پھول یہ کہتا تھا سپردار ہوں میں بھی
ہر شاخ کو دعوے تھا کہ تلوار ہوں میں بھی

جگر۔ منشی رنگ بہادر بی اے وکیل گورکھپور عمر تخمیناً ۸۰ سال شاگرد وسیم

تنگدستی تو زمانے میں بھٹکتی بھی نہیں ۔ حرص کا پاؤں جو چادر سے نہ باہر ہوتا
وادیٔ عشق ہے صحرائے مصیبت ہیں نہیں ۔ خضر کیونکر مرا اس راہ میں رہبر ہوتا

جگر۔ منشی شاہ موہن لال صاحب بریلوی عمر ۴۰ سال۔

کسی کی راہ میں اک خاک ہو کے بیٹھا ہوں ۔ مرا وجود ہے کیا چیز اور میں کیا ہوں
میں ہی تھا جوہر تخلیق دہر روز ازل ۔ بہار حسن وہ عالم ہے میرا حسن عمل
گدائے دولت اور اک میر علم و ہنر ۔ مری نگاہ کا محتاج عقل کا جوہر
تجمل مہر و فلک سے بھی میری ہستی ہے ۔ بلند شان ملائک سے میری پستی ہے
بہار موج تبسم ہے میری شیدائی ۔ خزاں ظہور نم اشک کی تمنائی
حیات و مرگ مرے پردہ ہائے ساز وجود ۔ ازل ابد مری ہستی مستقل کے حدود
جبین عشق مرے سجدہ سے منور ہے ۔ نگاہ عشق مری خوشہ چین جوہر ہے
ہے ذات پاک کی آئینہ دار ذات مری ۔ بنائے رونق دیں رونق صفات مری

جنگ۔ جنگ بہادر میرٹھی۔ ناظر عدالت کلکٹری و محکمہ بندوبست اڈیٹر اخبار انیس ہند انگریزی فارسی میں کافی دستگاہ رکھتے تھے ۱۹۰۷ء میں ۵۰ برس کی عمر میں انتقال کیا۔

جگر میں گیا دل سے پیکاں نکل کر ۔ اٹھا درد بھی ساتھ پہلو بدل کر
مرے ساتھ ہے انقلاب زمانہ ۔ بدل دو نگاہ دنیا کو کروٹ بدل کر

جوالا۔ ہرا دی لال لکھنوی شاگرد قدر بلگرامی ۱۹۱۸ء میں انتقال کیا۔

ہم تم تھے کوئی روز ازل رخنہ گر نہ تھا — انساں تو کیا ہے جبر ملک کا گزر نہ تھا
نظر کا تیرا دل ہے تو فولاد کا جگر — اسیر تھی میرا نام کوئی بے اثر نہ تھا

جوہر۔ منشی کدار ناتھ ابسوانی تلمیذ جگر بسوانی نوشق شاعر ہیں

جانتا ہوں عشق میں اس سے تو کچھ حاصل نہیں — کیا کروں مجبور ہوں قابو میں میرا دل نہیں
لاش دفنائے وہ قاتل آکے اپنے ہاتھ سے — اور تو کوئی بھی باقی حسرت بسمل نہیں

جوش۔ پنڈت لبھو رام محرم پوری مدرس اول ضلع جالندھر عرف جوش ملسیانی معاون اعزازی رسالہ رہنمائے تعلیم لاہور۔

خنجر جو کھینچ کے پنجہ قاتل میں رہ گیا — ارمان قتل کا دل بسمل میں رہ گیا
حسرت نصیب ہی جو ہو کر شکستہ پا — منزل سے دور حسرت منزل میں رہ گیا
لخت جگر سے مجکو زیادہ عزیز ہے — ٹوٹا ہوا جو تیر ترا دل میں رہ گیا

جوش۔ پنڈت ہری ہر ناتھ ناگر الہ آبادی شاگرد بسمل الہ آبادی

نظر آتا ہی ہر صورت سے مجکو جلوہ قدرت — صنم خانے میں جاکر میں خدا کو یاد کرتا ہوں
کہیں ایسا نہو سن لے کوئی یہ خوف رہتا ہی — تری تصویر سے میں چپکے چپکے بات کرتا ہوں

جوہر۔ جواہر سنگھ خلف منشی مختاور سنگھ راقم قوم کایست شاگرد خواجہ وزیر، وزیر فارسی میں کافی دستگاہ رکھتے تھے اور مولانا گل محمد خاں ناطق کے شاگرد تھے۔ غدر کے بعد ریاست بلرام پور میں عمر گزار دی۔ نہایت پرگو تھے۔ پانچ دیوان آپ کے شایع ہو چکے ۱۸۸۰ء میں انتقال کیا۔

اصل مطلب ایک ہے آگاہ نا آگاہ کا ۔ ہو الک کا ترجمہ عربی میں لفظ اللہ کا

بھولے ہیں ہم صفیر بھی مجکو کہ تا قفس ۔ مژدہ بھی کوئی لیکے نہ آیا بہار کا

خار کیطرح ملی باغ جہاں میں تقدیر ۔ جس سے لپٹوں وہ چھڑا لیتا ہے دامن اپنا

نہ کوئی رہا ہے نہ کوئی رہے گا ۔ فقط ایک حرفِ نکوئی رہے گا

بعید عقل سے ہے احترام دیر و حرم ۔ مکان ساختۂ خود کو کیا سلام کریں

کچھ نہیں ماتم زوال کو لطف سامان بہار ۔ گل ہیں خنداں باغ میں شبنم ہے گریاں باغ میں

جو ہے جری بحکم خدا لا زوال ہے ۔ شہباز ہے حرام کبوتر حلال ہے

گر نہو حاصل کسی سے مدعا بیدل نہو ۔ آدمی کو بے لے علائے ہمت توکل چاہیے

جوہر۔ لالہ مادھورام ابن لالہ جواہر لال ساہوکار فرخ آبادی شاگرد منیر شکوہ آبادی نے ۱۸۹۰ء میں انتقال کیا انکا دیوان طبع ہو چکا ہے

ہیں تری درگاہ میں ہمدوش فقر و سلطنت ۔ مرتبہ یکساں نظر آیا گدا و شاہ کا

توڑا جو پھول بلبل شیدا کے سامنے ۔ کیا تیرے دل میں درد کچھ ای باغباں نہ تھا

غنچے کے دل کو کہیں عشق سمجھ کر دینا ۔ جام کم ظرف ہے منہ تک نہ کہیں بھر دینا

یہ نہ سمجھو کہ عشق میں تجھ سا کوئی کامل نہیں ۔ پھر بھی آپ کی بندہ تو اس قابل نہیں

آج ای مرگ کھلی ہستی موہوم کی اصل ۔ کچھ سمجھتے تھے ہم اس شے کو مگر کچھ بھی نہیں

## چ

چکبست۔ برج نرائن چکبست بی۔ اے۔ کشمیری ولد پنڈت اودت نرائن

مولد فیض آباد متوطن لکھنؤ شاگرد مرحمت الدولہ حکیم سنہ ۱۸۸۳ء میں پیدا ہوئے سنہ ۱۹۰۵ء میں وکالت شروع کی سنہ ۱۹۲۶ء فالج میں مبتلا ہو کر انتقال کیا۔

خوشگو شاعر تھے۔

زندگی کیا ہے عناصر کا ظہور ترتیب ۔۔۔ موت کیا ہے انھیں اجزا کا پریشاں ہونا

زباں کو بند کریں یا مجھے اسیر کریں ۔۔۔ میرے خیال کو بیڑی پنہا نہیں سکتے

غرور جہل نے ہندوستاں کو لوٹ لیا ۔۔۔ بجز نفاق کے اب خاک بھی وطن میں نہیں

فریبِ زندگی جس نے نہ دیکھا ہو مجھے دیکھے
نہ سینے میں ہے دِل اپنا نہ منھ میں ہے زباں اپنی

بیگناہوں کا تو انصاف ہو دنیا میں ۔۔۔ اب ہمیں دیکھنی ہے شرم گنہگاروں کی

مرد قانع کو نہیں رہتی گدائی کی ہوس ۔۔۔ پاؤں پھیلا کر جو بیٹھا ہاتھ پھیلاتا نہیں

نفاق گبر و مسلماں کا یوں مٹا آخر ۔۔۔ یہ بُت کو بھول گئے وہ خدا کو بھول گئے

مصیبت میں بشر کے جوہر مردانہ کھلتے ہیں
مُبارک بزدلوں کو گردش قسمت سے مرجانا

گدائے سلطنت کی شکر حق سے اور قناعت سے
زبان کو تیغ اور نان شبینہ کو سپر جانا

وہی قطرہ لہو کا اشک بنکر گیا رسوا
جسے ہم نے نمک پروردہ زخم جگر جانا

نہیں ہوتا ہے محتاج نمائش فیض شبنم کا — اندھیری رات میں موتی لٹا جاتی ہے گلشن میں

جس لیے آپ بہت روئے فقط اتنا تھا — گھر کو ویران کیا قبر کو آباد کیا

اسکو ناقدری عالم کا صلہ کہتے ہیں — مر چکے ہم تو زمانے نے بہت یاد کیا

اترے ہیں صحن باغ میں پھولوں کے قافلے — نذریں دکھا رہے ہیں عروس بہار کو

مجھسے روشن ان دنوں دیر و حرم کا نام ہے — پائے بت پر ہے جبیں لب پر خدا کا نام ہے

مجکو شبنم کے موتی باغ میں جوڑی گئے — پھول کرنوں سے یہ کہتے ہیں تمہارا کام ہے

لطف آزادی تھا جب سے چل بسے وہ ہمصفیر — اب چمن کی صبح بھی مجکو قفس کی شام ہے

جسکی قفس میں آنکھ کھلی ہو مری طرح — اسکے لئے چمن کی خزاں کیا بہار کیا

بعد فنا فضول ہے نام و نشاں کی فکر — جب ہم نہیں رہے تو رہیگا مزار کیا

انساں کے بغض و جہل سے دنیا تباہ ہے — طوفاں اٹھا رہا ہے مشت غبار کیا

ارماں بھرے دل خاک ہوئے اور موت کے طالب جیتے ہیں

اندھیر ہے اس دنیا کی ہمیں آتی ہے ہنسی اور رقت بھی

پردۂ خاک سے گل جام بکف نکلا ہے — مے کی تاثیر سے کچھ کم نہیں تاثیر بہار

چندر۔ رائے زادہ چند بہان صاحب دہلوی

اس گلستاں کے گل و غنچے رہیں تازہ مدام — فرط نکہت سے ہو یا رب عنبریں سارا چمن

معنی و مطلب چلے آتے ہیں ہمرنگ نسیم — خوب فصل گل کا دکھلاتا ہے نظارا چمن

پھول میں سبزہ ہیں بلبلیں اور شجر گلبار ہیں — دیکھنا اے چندر چشم شوق سے سارا چمن

چمن۔ رنجیت سنگھ خلف منشی سردار سنگھ ماتھر کالیست دہلوی تلمیذ مولانا راسخ دہلوی عمر تخمیناً ۱۵ سال۔

یہ کہکر توڑ ڈالا اُس بت خود سر نے آئینہ
ہمارے رخ سے ملتا ہی تمہارے دل سے ملتا ہی

سمجھ کر سونچکر دلکو مٹانا یا در کھیئے گا
وہ دل جو دل سے ملجائے بڑی مشکل سے ملتا ہی

# ح

حامی۔ پنڈت لچھمن نرائن صاحب ولد پنڈت دیبی پرشاد صاحب صادق قوم برہمن وطن بریلی ولادت اکتوبر ۱۸۹۶ء عمر ۳۴ سال تعلیم فارسی کی گھر کے مکتب خانے میں مولوی حامد علی حامد سے چار سال میں ابوالفضل تک ہوئی پھر گورنمنٹ اسکول میں انگریزی انٹرنس تک پڑھی مجبوراً تعلیم ترک کے اودھ آر ریلوے میں ملازمت اختیار کی۔ ترقی کر کے ہیڈ کلرک مقرر ہوئے آخر نو دس برس کے بعد استعفا دیکر تین برس تک خانہ نشین رہ کر بمبئی میں راجہ بینی لال خلف راجہ شیولال و موتی لال کے پرائیوٹ سکرٹری مقرر ہوئے۔ راجہ صاحب فیاض نیکدل دولتمند قدرداں شرفا ہیں، آجتک انھیں کے سایۂ عاطفت میں پرورش پا رہے ہیں شعر و شاعری کا شوق بارہ برس کی عمر سے ہے اپنے والد کے کتب خانہ کی سیر سے بہت کچھ معلومات میں اضافہ کیا صحیح المذاق شاعر ہیں۔

گردوں نے طفل غنچہ کو بخشا تھا شیر صبح
شبنم نے اسمیں حرص سے پانی ملا دیا

ہمنے تجھے جب دیکھ کے مرضی تری پالی
اب فصل خزاں باغمیں آئی ہے ندیمو

خواہش نہ کرینگے کبھی مقدور سے بڑھ کر
فنا کے بعد بھی باقی رہی بالیدگی غم کی

ہمارا حق ہے جنّت پر اگر انصاف سے پوچھو
تم جو بے پردہ نکل آؤ قیامت ہو جائے

تو نہ پہچانے تو یہ تیرا خیال خام ہے
منعمو دنیا میں تعمیر مکاں سے کیا حصول

مایوس نہیں ہوں تری رحمت سے الٰہی
کنج لحد عزیز نہ کیونکر ہو جان سے

کیا کیا بھٹک رہا ہوں محبت کی راہ میں
نام آوری کے شوق نے بدنام کر دیا

کل جوانی کی خاک قدر نہ کی
فاتحہ کی ہے توقع ہمیں ان سے کیا خوب

حضرت موسیٰ تو پھر انسان تھے
زاہد و توبہ کرو کیسی شراب

آیا ہوں تنگ زندگی مستعار سے
گویا لب خاموش نے اک بات نکالی

موقوف کرو تذکرۂ ماسبق گل
ہم پاؤں نہ پھیلائینگے چادر سے زیادہ

مرے تابوت میں بھی شاخ نکلی نخل ماتم کی
کہ وہ میراث آدم اور ہم اولاد آدم کی

چاہیے حسن جہاں سوز کو گھونگھٹ کوئی
ورنہ قدرت کا تو سارا راز طشت از بام ہے

قصر دل کا سب سے پہلے لازم استحکام ہے
ہر چند سیہ نامۂ اعمال ہوا ہے

ہوتی ہے آدمی کو محبّت مکان سے
ہوں آج بتکدے میں تو کل خانقاہ میں

ہم خوار ہو گئے ہوس عز و جاہ میں
آج افسوس ہے جوانی کا

جو مریضوں کی عیادت کو بھی کم جاتے ہیں
جل گیا جلوے سے کوہ طور تک

میں نہیں کھاتا کبھی انگور تک
توڑوں گا اس طلسم کو لوح مزار سے

دل میں پیکان رہا جاتا ہے　　اُن کا احسان رہا جاتا ہے

ہم تو جاتے ہیں عدم کو حامی　　ساز و سامان رہا جاتا ہے

گل کہیں شمع کہیں مہر کہیں ماہ کہیں　　ہر جگہ انکو نئی شان سے ہم دیکھتے ہیں

حشم۔ ڈاکٹر کرپاشنکر دہلوی تلمیذ مرزا قربان علی بیگ سالک دہلوی۔

مجکو حکمت میں بہت دخل ہو لیکن اپنے　　دردِ دل کا نہیں پایا کوئی درمان اب تک

حشم۔ بابو ہر پرشاد تعلقدار بنارس شاگرد مولوی الطاف حسین مدرس

جے نرائن کالج بنارس۔

ہاتھ کرتے ہیں قلم کاتب تری تحریر پر　　منھ کی گویا کھا رہے ہیں خوبی تقدیر پر

قصرِ تن قائم رہے گر تا ابد تو جانیئے　　منعمو ناحق ہو نازاں اپنی اس تعمیر پر

حلم۔ منشی دوارکا پرشاد کایست ولد منشی ننگلی پرشاد طاہر بریلوی شاگرد حسن

بریلوی فارسی اور عربی میں قابلیت رکھتے ہیں عمر تخمینًا ۵۰ سال۔

طریق حق پرستی عشق والوں کا نرالا ہو　　نہ پروا مسجدوں کی ہو نہ پروا ہو شوالوں کی

طے ہو راہ عشق مشکل ہو مگر مشکل نہیں　　ہو اگر سالک میں ہمت دو قدم منزل نہیں

حضور۔ بالمکند کھتری دہلوی تلمیذ خواجہ میر درد عربی اچھی جانتے تھے،

غدر سے پیشتر انتقال کیا۔

یاں مجھ میں نہیں ہے جان باقی　　واں اب بھی ہے امتحان باقی

# خ

خاطر۔ رائے سورج نراین صاحب تلمیذ حضرت ظہیر دہلوی

مرغوب ہو اسد رجہ انھیں اپنی نمائش
آئینے لگا رکھے ہیں دیواریں دریں

خرد۔ منشی ہردیال پرشاد سررشتہ دار محکمہ سکرٹریٹ دربار گوالیار

دل پر نگاہ ڈال کے اُسنے لگادی آگ
شعلہ چراغ طور کا برقِ نظر میں ہے

خستہ۔ منشی جیالال کائیت دہلوی۔

نہ واں تجھ سے پری پیکر نہ میں حوروں کا شیدائی
نہ جنت میرے قابل ہے نہ میں جنت کے قابل ہوں

خلش۔ منشی جگیشر پرشاد خلف منشی کاشی ناتھ متوطن ندرہ ضلع گیا عمر
تخمیناً ۳۵ سال قوم کائیت

خضر بھی راہ عشق میں گم ہیں
کس سے پوچھوں نشان منزل کا

آہ نہ جس کو آپ کہتے ہیں
ایک ٹکڑا ہے وہ مرے دل کا

خستہ۔ منشی ہربلب متوطن روپڑ ضلع انبالہ

ستارے ہیں کہ موتی ہیں کہ یہ شبنم کے قطرے ہیں
دکھاتا ہے فلک نیرنگیاں گوہر فشاں ہوکر
نئے گل اور نئی پتی نئے غنچے نئی کونپل
نئے منظر دکھاتا ہے گلستاں گلفشاں ہوکر

خوشتر۔ منشی ہربھوت سنگھ صاحب رئیس گورکھپور۔ ولد منشی لچھمی نرائن قوم کایست
استھانہ پروپرائٹر رسالہ تحفۂ خوشتر عمر ۵۳ سال شاگرد آقائے سخن وسیم خیرآبادی
وحضرت ریاض خیرآبادی تکمیل عربی و فارسی مولوی کریم داد صاحب ادیب سے
کی۔ علم و منطق مولوی اصغر علیصاحب سے حاصل کیا۔ انگریزی بھی بقدر ضرورت
جانتے ہیں۔ صاحب دیوان ہیں۔

دو قدم چلنے ہیں جب بیٹھ گیا دل میرا ۔۔۔ اب ہے دشوار پہنچنا سر منزل میرا
شمع گلگیر سے کہتی ہے کہ بے جرم تھی میں ۔۔۔ تو نے کیوں کاٹ لیا سر سر محفل میرا
بحر قدرت کا یہ ہے قول کہ عقل انساں ۔۔۔ ڈوب کر بھی نہیں پا سکتی ہے ساحل میرا
کہہ رہا ہے یہ نسیم سحری سے ہر گل ۔۔۔ شق جگر کرتی ہے فریاد عنادل میرا
ہر ایک نقش قدم کہہ رہا ہے سالک کا ۔۔۔ طریق عشق کا عالم میں رہنما ہوں میں
پہنچ کے منزل مقصد پہ روح کہتی ہے ۔۔۔ خدا نہیں ہوں مگر سایۂ خدا ہوں میں
کیا ہے جب کسی ظالم نے ظلم بیکس پر ۔۔۔ ندا یہ غیب سے آئی کہ دیکھتا ہوں میں

خوشدل۔ منشی بینی پرشاد بن لالہ درگا پرشاد لکھنوی تلمیذ عامل لکھنوی

زینۂ بام حقیقت ہے مجاز اے زاہد ۔۔۔ راستہ کعبہ کا سیدھا ہے صنم خانے سے
ہوں جو گوش شنوا سنئے حقیقت کا بیاں ۔۔۔ کوئی قصہ نہیں بہتر ہے اس افسانے سے

خوشتر۔ منشی جگناتھ ولد منشی منا لال کایست لکھنوی آخری شاہ اودھ کے
دفتر میں متصدی تھے ان کی تصنیف سے رامائن خوشتر۔ سری مد بھاگوت۔

چتر گیت اُردو نظم میں مشہور کتابیں ہیں۔ غدر کے سات برس کے بعد ۱۸۶۴ء میں انتقال کیا۔

ہم غمِ بلبلِ شیدا ہوں خوشی ہی تو یہ ہے ۔۔۔ فصلِ گل آئی تمنائے دلی ہی تو یہ ہے
ہیں وہ قمریِ گل و بلبل مے ساغر ہیں ہم ۔۔۔ دوڑ ساقی کہ دمِ بادہ کشی ہی تو یہ ہے

**خوشحال**۔ گیان سنگھ ساکن ضلع جہلم۔

خوشی سے شوق سے سو بار لیں وہ امتحاں میرا ۔۔۔ چلا مقتل کی جانب دل یہ کہتا شاداں ہو کر

**خوشتر**۔ منشی کشن سنگھ حیدر آبادی آج کل کے نوجوان شاعر ہیں۔

(پروانہ)

اے خریدارِ فروغِ حسن اے سینہ فگار ۔۔۔ اے فنا فی الشمع اے تفتہ جگر وقفِ شرار
جذبِ عشقِ شمع سے تو ہے سراپا پُر شرر ۔۔۔ شعلہ ہے ہر عضوِ تن ہر موئے تن شعلہ اثر
حال یوں ہی حال اپنا کیوں بنا لیتا ہے تو ۔۔۔ شمع کے سر چڑھ کے کیا معراج پا لیتا ہے تو
دخل کیا اسمیں تصنع کو یہ عادت ہے تری ۔۔۔ آہ جلتی شمع پر جل مرنا فطرت ہے تری
تیرے دم سے ہے ہویدا عشق کا نام و نمود ۔۔۔ باعثِ تشہیرِ شمعِ حسن ہے تیرا وجود
دیر میں ایثار تیرے غور سے دیکھے کوئی ۔۔۔ سرفروشی کے چلن تجھ سے مگر سیکھے کوئی
ہے سبق آموزِ عالم کو اولوالعزمی تری ۔۔۔ واقفِ رمزِ فغانِ عشق ہے ہستی تری
آہ قیمت حسن کے دل سے تری پوچھے کوئی ۔۔۔ شمع کے خاطر لٹا لیتا ہے شمعِ زندگی

**خورشید**۔ پنڈت بلدیو کشن لاہور میں انسپکٹر تحصیل چنگی ہیں

نہ وہ اوصاف ہیں ہم میں نہ وہ الفت رہی دل میں
ہماری غفلتوں سے دیکھئے سارا وطن بگڑا
اگر دل میں خیالات من و مائی نہ لاؤ تم
تو اس اجڑے چمن کو آج ہی رونق پہ پاؤ تم

میں کیا منہ سے کہوں میں کون ہوں دنیا میں کیا میں ہوں — بشر کی ہستی ناپاک کا اک آئینہ ہوں میں
خدا کی جب نظر میں کل بشر دنیا کے یکساں ہیں — تو دل میں کیوں خلش رکھے ہوئے ہندو مسلماں ہیں

نہیں بگڑا ہے کچھ اب بھی اگر تھوڑے سنبھل جاؤ
کدورت چھوڑ دو اور جانب اصلاح تم آؤ
کہاں لکھا ہے مذہب میں کرو تم بیر آپس میں
غضب ہے گر زمانے میں جدا بھائی سے بھائی ہو

**خورشید** ۔ پنڈت جوالا پرشاد ایم اے ۔ وکیل چیف کورٹ لاہور ۔ ولد رائے بہادر پنڈت جانکی پرشاد میر منشی قوم کشمیری

ایک حسرت ہی گئی ساتھ مرے زیر لحد — اور کوئی بھی نہ ساتھی ہوا مر کر اپنا
نہوا دست قضا سے بھی یہ گشتہ سیماب — ہائے مر کر بھی نہ ٹھہرا دل مضطر اپنا

**خیال** ۔ منشی جگیشور رائے کائستھ دہلوی

حسرت ہی رہی جی میں مرے آہ پس مرگ — بالیں پہ دم مرگ نہ آنے سے کسی کے
ای یاسمن اس سے نہ مقابل ہو کہ جس کا — میلا ہو بدن ہاتھ لگانے سے کسی کے

خیالی۔ منشی خیالی رام صاحب خیالی لکھنوی ساکن محلہ نوبستہ، صاحب تصانیف کثیرہ آپ ترکی زبان بھی خوب جانتے تھے مرزا قتیل کے شاگرد تھے ۱۸۶۲ء میں انتقال کیا۔

ہے اسیطرح طبائع میں بھی فرق انساں کے | مختلف جیسے ہو فرد بشر کی صورت
کر دیا باد خزاں نے اسے درہم برہم | وصل بلبل کی کبھی گل نے اگر کی صورت

دانا۔ منشی روشن لال کایست سکسینہ لکھنوی شاگرد نواب عاشور علیخاں خلفِ منشی مہتاب رائے اردو فارسی میں شاعری کرتے تھے ان کے والد بھی فارسی کے شاعر تھے ان کا دیوان طبع ہو چکا ہے۔ مہتاب تخلص تھا۔ ۶۰ برس کی عمر میں ۱۸۷۴ء میں انتقال فرمایا۔

نہ گل جیب ہوں عالم میں نہ خار دامن | جامہ زیبوں کا ہوا ہوں نہیں غبار دامن

دانش۔ منشی شمبھو سنگھ سنہوری نو مشق شاعر ہیں۔

دعائے وصل جاناں مانگنے جاتے ہیں کعبہ میں | کوئی دیکھے تو یہ سمجھے خدا کو یاد کرتے ہیں

درد۔ لالہ امرت لال زمیندار ساکن موضع لوٹے پور ضلع گیا کایست تلمیذ خلش گیاوی تھوڑا زمانہ ہوا ۵۷ برس کی عمر میں انتقال کیا۔

ہر گل میں ہر شجر میں ہے ہر اک خار میں | جلوہ ترا ہی ہے چمن روزگار میں

درس۔ ماسٹر منی لال صاحب کایست شاہجہانپوری تلمیذ احسان شاہجہانپوری

کسی کو ایک سے ہو گی ہمیں دونوں سے الفت ہے

خدا کی یاد ہے دل میں بتوں کا سر میں سودا ہے

طبیعت کو جو خوش آئی وہی بہتر سے بہتر ہے
جو آنکھوں میں سما جائے وہی اچھوں سے اچھا ہے

**درخشاں** ۔ لالہ بھولا ناتھ جینی ۔ مختار عدالت سکندر آباد شاگرد شیخ ضمیر الدین اشک

گھر کے بادل آئے ہیں جوش و خروش رعد ہے
آسماں کیا کیا دکھاتا ہے فضا برسات کی

اے درخشاں آئی میری چشم تر کے روبرو
بھاگتی پھرتی ہے مجھسے کیوں گھٹا برسات کی

**دل** ۔ منشی بینی پرشاد خلف منشی دیبی پرشاد عظیم آبادی تلمیذ راسخ عظیم آبادی

پردہ اٹھا کے تو نے ادھر کو گزر کیا
عالم کے دلمیں تیری محبت نے گھر کیا

دل چاہتا ہے تو لئے ہرگز نہ یار سے
پر بس نہیں چلے ہے دل بیقرار سے

**دلخوش** ۔ لالہ بہادر سنگھ کھتری نبیرہ لالہ خوشحال رائے دہلوی ۱۸۷۵ء

میں انتقال کیا

ہوں ترے ہجر میں جوں دیدہ نرگس حیراں
چشم پوشی نہ کر آ اپنے گنہگار سے مل

**دلسوز** ۔ لچھمن نرائن خلف منشی آتارام رئیس بھوج پور ضلع فرخ آباد تلمیذ نادر

آمد جاناں کی شادی نے کیا اچھا سلوک
بیخودی ایسی ہے اب اپنی خبر ہمکو نہیں

**دلریش** ۔ منشی اُل بہاری مختار علیگڈھ تلمیذ منشی بنواری لال شعلہ

کہیں ہستی ہے عشق و مشک کی خوشبو نہاں ہو کر
مجھے رسوا کرے گی میری خاموشی زباں ہو کر

یہی دلریش حسرت ہے یہی دل کی تمنا ہے
کہ گزرے عمر ساری خادم ہندوستاں ہو کر

دماغ ۔ پنڈت پرشیر ناتھ صاحب نکرو کشمیری متوطن الہ آباد

واحسرتا کہ چل دئے ارمان دل تمام  اب دیکھتے ہو گیا مرے اجڑے دیار کو

دماغ ۔ منشی گنگا لال خلف منشی کنھیالال صاحب ساکن میران پور ضلع گیا۔

در دل سے جو کراہا تو وہ بولے ہنسکر  جاں بلب کون ہے آوارہ دیار آجکی رات

ایک ہی شکل کو دو کر کے دکھا دیتی ہے  جوہر آئینہ قاتل تری تلوار میں ہے

دیوانہ ۔ رائے سرب سنگھ دہلوی کھتری فارسی میں مرزا فاخر مکیں کے شاگرد تھے اردو میں صاحب دیوان تھے میرزا جعفر علی حسرت اور میر حیدر علی حیران انکے شاگردوں میں تھے سنہ ۱۲۰۰ھ میں جام فنا نوش فرمایا۔

جان پر آبنی ہمدم مری خاموشی سے  بات کچھ بن نہیں آتی ہے اب اظہار بغیر

دیوانہ ۔ منشی بنس گوپال شاہجہانپوری تلمیذ ارشاد دہلوی سنہ ۱۸۹۳ء تک بقید حیات تھے

مزہ ہے اگر میرے دل میں رہو تم  مری آرزو میرا ارمان ہنکر

آپ بھی کچھ دل بیتاب سے کہتے جائیں  یہ سمجھتا ہی نہیں ہے مرے سمجھانیسے

دیوانہ ۔ مسٹر سردار موہن سنگھ ایم اے۔ مصنف ترانۂ قدرت ۔ اعتراف محبت جوہر تہذیب ۔ دوشیزہ ۔ سابق اڈیٹر ۔ مسیح آف ہند وازم و خالصہ ایڈوکیٹ اسسٹنٹ اڈیٹر ڈیلی گزٹ پروفیسر گورنمنٹ کالج لاہور ۔ بہت نیک طبع اور خوش اخلاق ہیں۔

میری شاعری

فطرت کی بہاروں کو آئینہ دکھا دے تو  رخسار حقیقت سے پردے کو اٹھا دے تو

پیغام ترقی دے پیغام محبت دے
دنیا سے اسیری کو آزادی جنت دے

دے بت وہ محبت نے جو آپ بنائے ہوں
دے نقش وہ فطرت نے جو آپ بنائے ہوں

سو تو نکو جگائے جا بچھڑونکو ملائے جا
غیرت دہ جنت تو دنیا کو بنائے جا

احساس نگاری سے شرما تو مصور کو
کر نغمہ نوازی سے شرمندہ تو ساحر کو

دے حسرت طفلی بھی آگاہی پیری بھی
دے عیش تمول بھی اندوہ فقیری بھی

دل تجھ سے مفرح ہو اور جان منور ہو
فطرت تری حامی ہو رحمت تری یاور ہو

## ذ

ذلیق۔ پنڈت ہردیال تیواری ساکن برولی ضلع بارہ بنکی

مینھ برس کر رہ گیا بادل گرج کر رہ گیا
اسکو آنا تھا نہ آیا بیوفا برسات میں

ذرّہ۔ راجہ رام ولد راجہ کدارناتھ شاہ عالم کے زمانہ کے شاعر ہیں۔

ترے کوچہ میں روز و شب پڑا رہتا ہے یہ ذرّہ
بجا ہے ایسے دیوانے سے مطلب کو ادا کرنا

ذرّہ۔ منشی ہرپرشاد نقل نویس کلکٹری سلطانپور شاگرد بالکرشن قمر لکھنوی

رحیم جان کے تجکو خطائیں کی میں نے
کریم جان کے تجکو گناہگار رہا

زمانہ تھا تو موافق شریک حال تھے سب
پڑا جو وقت تو کوئی نہ غمگسار رہا

ای شیخ جو وہاں ہو وہی تنگد میں ہے
کعبے کو جائیں کسکی زیارت کیواسطے

کہاں سے آتے ہو کسواسطے پشیماں ہو
یہ کیا ہے آج نہیں آنکھ روبرو ہوتی

ذکاؔ۔ منشی خوب چند دہلوی کائستھ ماتھر ساکن چاندنی چوک شاگرد نصیرؔ دہلوی ۱۸۶۲ء میں انتقال کیا۔

کر بنائے زندگی پر اپنی اے منعم نظر
فکر کیا کرتا ہے ناداں ہر گھڑی تعمیر کا

سمجھا میں جسے دوست ہوا وہ ہی مخالف
اخلاص کسی کا بھی مرے کام نہ آیا

کوئی ٹھکانا مقرر نہ کوئی در اپنا
جہاں ہی یار ہمارا وہیں ہے گھر اپنا

مرد تہی دست سے ہو خیر کیا
پاؤں گیا ٹوٹ تو پھر سیر کیا

ذکاؔ قسمت پہ شاکر رہ نصیحت تجھ کو کرتا ہوں،
کسی کے جاہ و حشمت پر اے ناداں حسد مت کر

موئے سفید نکلے بعد از شباب منہ پر،
دیتی ہی زندگانی دیکھو جواب منہ پر

جگر ٹکڑے ہی کیوں اسکا ہوئی یہ کسیلی مانی
کھلا ہم پہ کچھ حال پریشان گل و شبنم

نہیں رکھتے ہیں کدورت کسی سے اہل جفا
چھپاتے عیب ہیں سب کے ہنر کو دیکھتے ہیں

ر

راجہ۔ بلوان سنگھ ابن راجہ چیت سنگھ راجہ بنارس۔ شاگرد مرزا حاتم علی مہرؔ انکا دیوان مہر مرحوم کے خاندان میں موجود ہی۔

کیا جانے کہاں قافلۂ ہمسفراں ہی
یاران عدم کی نہیں آتی ہی خبر کچھ

آستان یار پر ہم جبہہ سائی کرتے ہیں
دیکھیں کیا ہوتا ہی قسمت آزمائی کرتے ہیں

وہ سلام یار لایا اسنے کھولی فال نیک
پائے قاصد چومئے اور دست عامل چومئے

راجہ۔ مہاراجہ جنگ بہادر کے سی ایس آئی والی ریاست بلرامپور و تلسی پور شاگرد جوہر ۱۸۸۱ء میں انتقال کیا۔

خواب مخمل جن گل اندا موں کو فرش خار تھا
موت نے تربت میں ان کو خاک بستر کر دیا

اپنی نظر بھی اکثر انسان کو لگی ہے
آئینہ میں نہ دیکھو منہ بار بار اپنا

راجہ۔ راجہ بہادر خلف راجہ شتاب رائے صوبہ دار پٹنہ

یہ زخم دل ہمارے مرہم تلک نہ پہنچے
ہم ان تلک نہ پہنچے وہ ہم تلک نہ پہنچے

راحت۔ منشی بھگونت رائے ولد منشی دین دیال کاکوروی شاگرد سید آغا حسن امانت لکھنوی مصنف مثنوی نلدمن۔ مثنوی غنیمت اردو۔ مثنوی ہدہ مالتی مثنوی زہرہ بہرام۔ مثنوی بوستان راحت ۱۸۸۴ء میں انتقال فرمایا۔

اعمال بد پر اپنے نہ روئیں کس طرح
دھونا ضرور چاہیئے فرد گناہ کا

تحریر کی جو حالت درد دل حزیں
عالم مرے قلم میں ہوا مد آہ کا

وہ محکمہ ہے محکمہ عدل و داد عشق
ہوتا ہے بند ناطقہ جس جا گواہ کا

بعد مردن بھی تربت پہ بھی سایہ نہ کیا
ہم گنہگاروں سے ایسی ہوئی بیزار گھٹا

راز۔ ماسٹر پیارے لال صاحب دہلوی۔

کرنی پڑے گی نامہ بری اپنی خود مجھے
قاصد تو جو گیا تری محفل میں رہ گیا

میں اور اسکا واقف راز نہاں نہیں
آنکھوں میں بس گیا جو مری دل میں رہ گیا

راضی ۔ دیوان پیارے لال جی رئیس آگرہ آپ کی تصنیف سے گلستاں، بوستاں ۔ انوار سہیلی نظم اردو میں طبع ہو چکی ہیں ۱۸۹۵ء میں بعالم ضعیفی انتقال فرمایا۔ کہنہ مشق شاعر تھے ۔

کیوں نہ اچھوں کو برے گھیرے رہیں اللہ نے
خاروں میں گل پتھروں میں سیم و زر پیدا کیا

چھپاتی ہی بدی سیرت کی صورت
مکاں سے عیب چھپتا ہے مکیں کا

پست ہمّت روتے رہتے ہیں سدا تقدیر کو
صاحب ہمّت ہمیشہ کرتے ہیں تدبیر کو

برائی سے اچھوں کو ہوتی ہی نفرت
تو اچھا ہے کیوں پھر ترا دل برا ہے

دل سے دلکو راہ ہوتی ہی اگر سچ ہی یہ بات
تو مرا محبوب مجھ سے کسلئے بیزار ہے

بھول جاتا ہے آپ کو کم ظرف
کچھ بھی گر اقتدار ہوتا ہے

راقم ۔ لالہ بندرابن دہلوی شاگرد سودا و میر تقی میر دہلوی

اے باغباں نہیں تری گلشن سے کچھ غرض
مجھ سی قسم لے چھیڑوں اگر برگ بر کو کہیں

اتنا ہی چاہتا ہوں کہ میں اور عندلیب
آپسمیں دردِ دل کہیں ٹک بیٹھ کر کہیں

سنا کسنے حال میرا کہ جوں ابر وہ رو دیا
رکھے ہی مگر یہ قصہ اثر دعائے باراں

رام ۔ پنڈت رام ولا رے بسوانی شاگرد جگر بسوانی

دل نے بھی چھوڑ دیا ساتھ ہمارا آخر،
کون تھا منزل الفت میں جو رہبر ہوتا

رآم ۔ بابو مالارام منٹگمری تلمیذ طبیب میرٹھی

اسوقت میرا نامہ لیکر چلا ہے قاصد
جب ایڑیاں رگڑتے دیکھا مجھے زمیں پر

رآم ۔ منشی بیلی رام صاحب کاشمیری ۔ عمر ۴۵ سال ۔ پہلے طالب بناری سے اصلاح لیتے تھے ۔ ان کے انتقال کے بعد نوح ناروی کی شاگردی اختیار کی ۔ آجکل بمبئی میں مقیم ہیں ۔

میرے دل کے ورق جب سب طرف سے بھر گئے سارے
پر پروانہ پر لکھا گیا افسانہ الفت کا

راغب ۔ منشی شنکر لال راغب ڈیرہ دون

غم تنہائی بے مزہ ہوگا
گر کوئی کاوش جگر نہ ہوئی

کیا بھروسہ کسی کی باتوں کا
آرزو بھی پیام بر نہ ہوئی

رحمتی ۔ کنور سکھراج بہادر بیکنٹھ باشی رئیس عظیم آباد خلف کنور ہیرالال ضمیر ابن راجہ پیارے لال الفتی کایست دہلوی ۔

پوچھتے ہی حال مرغانِ چمن صیاد نے
کھولکر باب قفس کچھ مشت پر دکھلا دئے

رعد ۔ منشی جب لال کایست سری واستو یہ ولد منشی گنیش پرشاد وکیل ہائیکورٹ آنریری مجسٹریٹ بھنڈ ریاست گوالیار ۔

دلبر کی جگہ درد رہا کرتا ہے دل میں
گھر اور کا تھا آہ ہوا اسمیں مکیں اور

دل لیگیا جہاں نہ گزر تھا خیال کا
پہنچے ہیں ہم کہاں سے کہاں راہبر کیساتھ

رمز۔ منشی مہراج سہائے۔ حبیب پوری۔ زیادہ حال معلوم نہوا۔

آپ کیوں کہتے ہیں ہم جور و جفا کرتے نہیں
ہم بھی تو کچھ آپ سے اسکا گلا کرتے نہیں

رمز۔ سوامی سدا نند سرستی عرف بہاری لال جی حیدر آبادی تلمیذ تائب

ایک گل پھولا تو اسکے ہوگئے دشمن ہزار
اس چمن کی رنگ و بو کی اور ہی تاثیر ہے

روشن۔ منشی رام سرن لال بسوانی شاگرد جگر بسوانی

عالم نزع میں ہوا آنکھ میں دم اٹکا ہے
کاش آجاتے وہ اسوقت تو بہتر ہوتا

روشن۔ بابو شگن لال چندر بی اے۔ ایل ایل بی۔ پانی پتی

بس مردان وطن ہی چین مجکو تو شش دل سے
مرا کنج لحد بہتر ہے ارمانو نکی محفل سے

پیغام یہ پہنچا دو جوانان وطن کو
پامال خزاں ہونے نہ دیں اپنے چمن کو

اے قومی جوانو اسے سچ کرکے دکھا دو
پڑھتے ہو گر افسانہ ایام کہن کو

کوشش ہی تمھاری ہے نہاں راز بزرگی
بھولو نہ کبھی اپنے بزرگوں کے سخن کو

روشن۔ بابو منی لال شاہجہاں پوری تلمیذ احساں شاہجہانپوری

عالم افتادگی میں کچھ کہا جاتا نہیں
ناتواں تیر امثال نقش پا خاموش ہے

رواں۔ مسٹر جگت موہن لال۔ بی اے۔ ایل ایل۔ بی وکیل اناؤ۔ خلف

چودھری گنگا پرشاد عمر ۱۸ سال ۱۸۸۹ء سال ولادت ہے۔ لسان الہند

مولانا عزیز لکھنوی کے شاگرد ہیں۔

حسرت انگیز ہے اے شمع لحد تیری حیات
جل بجھی جسکے لئے اُسنے نہ جلتے دیکھا

نزع کی اک نگہ یاس نے وہ کام کیا
عمر بھر جو نہ کیا طاقتِ گویائی نے

اہل نظارہ یہ ہے تہمت تشریح عبث
حسن کو عام کیا حسن کی یکتائی نے

سیہ کاری پر آتا ہے جب انساں کا دل غافل
یہ بالکل بھول جاتا ہے کہ کوئی دیکھتا بھی ہے

حرص دنیا میں گر انسان گرفتار نہ ہو
دل پشیمان نہو روح کبھی خوار نہ ہو

گلوں کو پیار نہ کر مجکو ڈھونڈنے والے
کہ میرے حسن کا جلوہ ہر ایک خار میں ہے

گزر ہی جائینگے غربت کے دن بھی
کریں وہ دن کو اب اخلاق کم کیا

جانیوالے چلدئے دنیا کی بستی چھوڑ کر
رونے والے ایکدن کیا عمر بھر رویا کریں

روداد محبت کی کیا تم سے کہیں کیا تھی
آغاز غم دل تھا انجام غم دل تھا

ہم نہ بت خانہ کے بندے ہیں نہ کعبہ کے مرید
ہو جہاں نور حقیقت سر جھکانا چاہیئے

مسحور ہیں دو عالم کل کائنات مجنوں
اللہ رے طلسم لیلائے راز ہستی

داستان شوکت ماضی سے کچھ حاصل نہیں
خود اگر کچھ ہوں تو چھیڑیں قصہ اجداد بھی

رواں غریب کی اہل وطن کو کیا پروا
سمجھ لیا ہے کہ اک نقش رہ گزر نہ سہی

روؔنق۔ لالہ رام سہائے ولد حکیم منالال لکھنؤ از خاندان راجہ جھاؤلال تلمیذ ناسخ ۱۸۶۴ء میں انتقال فرمایا۔

بے ثباتی گل کی جب ظاہر تھی باغ دہر میں
دو گھڑی کیواسطے بدنام کیوں گلچیں ہوا

روؔنق۔ منشی پیارے لال ابن لالہ جے نرائن کایستھ ماتھر ساکن روشن پورہ دہلی۔ کثیر التلامذہ۔ کہنہ مشق شاعر ہیں دیوان طبع ہو چکا ہے۔ عمر ۷۶ سال۔

شاگرد راسخ دہلوی۔

ناز کیا ہو اس بہار گلشن ایجاد پر
نقش ہی نیرنگ ہستی خاطر ناشاد پر

ولبیری رہ کر کیا ہی جسنے خون آرزو
اعتماد دوستی ہے اس ستم ایجاد پر

کھل نہیں سکتی ستم پر بھی زبان شکوہ سنج
ضبط نے مہریں لگادی ہیں لب فریاد پر

صفحہ کاغذ پہ بولا کھنچنے کو ہی تصویر حسن
شوخیاں مچلی ہوئی ہیں خامہ بہزاد پر

ریحان۔ دیوان دیا کرشن لکھنوی خلف منشی گنگا بخش سری باستت کایست شاگرد منشی موجی رام موجی شاہی زمانہ میں بخشی الملک راجا الفت رائے الفت کے سر رشتہ دار تھے غدر کے بعد پنڈت شیو دین وکیل کے دیوان ہوئے، چھاچھو کے کنوئیں کے قریب باورچی ٹولے میں وکیل صاحب کے یہاں رہتے تھے استعداد علمی اچھی تھی طبیعت عاشقانہ پائی تھی معاملہ بندی کا خاص مذاق تھا۔ شاعروں کی سوسائٹی میں شریک ہوتے تھے۔ منشی آغا علی شمس شاگرد قاضی محمد خاں اختر۔ منشی فدا علی عیش۔ منشی طوطا رام شایاں۔ اور میاں رنگیں لکھنوی سے صحبت گرم رہتی تھی۔ ان کی وفات کے بعد ان کا دیوان منشی رگھبر دیال نے ترتیب دیا اور منشی براتی لال قدیر نے کاپی لکھی۔ مطبع آفتاب عالمتاب میں طبع ہوا ۱۸۸۵ء میں انتقال فرمایا۔

تیرا ہی نور پاک تھا کچھ بیشتر نہ تھا
نہ آسمان و ہفت زمیں کا اثر نہ تھا

عقل آ کے بتاتی نہ اگر فرق مراتب
کچھ تذکرہ عابد و معبود نہ ہوتا

کیا اعتبار اے دل دنیا کی دوستی کا
جھوٹا ہے کارخانہ کوئی نہیں کسی کا

میں بھی نہیں آگاہ بُرا ہوں کہ بھلا ہوں
اللہ کو ہے علم مُرے عیب و ہنر کا

کس دشت بلا خیز میں لائی مجھے وحشت
پانی کا سہارا ہے نہ سایہ ہے شجر کا

گئی اُمید پہلے صبر نے بعد اسکے رحلت کی
کہوں کیا ماجرا میں خانۂ دل کی تباہی کا

مٹی کی مورتوں کو بنایا نظر فریب
دیوانہ ہوں میں صانع قدرت کی شان کا

اگر پیدا کرے محنت سے جوہر آدمیت کا
مثال مہر دمک ہو چشم مردم میں گھر انساں کا

رو رو کے شمع کہتی ہے اپنی زبان میں
مہمان شام سے ہوں سحر تک جہان میں

ہے نیک و بد کا ساتھ ازل سے جہان میں
تیروں میں راستی ہے کجی ہے کمان میں

## ز

زاہد۔ بلدیو سہائے سب پوسٹ ماسٹر دھٹیل

رقص بسمل کا تماشا دیکھ کر شاداں نہ ہو
ظالم و بیداد گر پھولا پھلا کرتی نہیں

زیبا۔ منشی پنڈت برجموہن لال ٹکو بی اے، پروفیسر ہندو سبھا کالج امرتسر

خاموشی کہہ رہی ہے یہ غنچہ نو بہار کی
منہ پہ ہے مُہر گو لگی دل میں ہوس ہے خار کی

کیسے چمن میں دل لگے کیا ہو خوشی بہار کی
جب نہ امید ہو کوئی آمد گلعذار کی

زار۔ منشی مینڈو لال خلف لالہ مینڈی لال لکھنوی صاحب دیوان قوم کایست سکسینہ شاگرد طوطا رام عاصی ۱۸۸۵ء میں انتقال فرمایا۔

کبھی غافل نہ پایا اڑ گئی نیند اہل راحت کی
کیا نالے نے میری غیبت پاسباں پیدا

ہیں پژمردہ خاطر ہوں کہ میری آہ افسردہ
ہوئی فصلِ بہاری کیلئے بادِ خزاں پیدا

**زخمی** - منشی الملوک راجہ رتن سنگھ لکھنوی ایک دیوان فارسی میں طبع ہوا تھا بعمر ۶۵ سال ۱۸۵۶ء میں انتقال فرمایا۔

زرباف آج اُن کو میسر ہوا ہے فلک
کل تک نہ جن کو آتا تھا بننا نواڑ کا

**زیب** - ڈاکٹر کشوری لال ولد پنڈت گیندا رام نطق برادر خرد منشی پیارے لال آنند علوم مشرقی کے علاوہ انگریزی میں کافی قابلیت رکھتے ہیں۔ فن ڈاکٹری میں ید طولیٰ حاصل ہے۔

پیدائش ۱۸۹۲ء وطن مقام لکھنؤ آجکل مُلک برما میں گورنمنٹ سروس پر ممتاز ہیں۔

اشکباری دیدۂ بیتاب تو نے کی بہت
بخت ہی اُلٹا ہو تو پھر کیا کریں تدبیر کو
کچھ درِ جاناں رحبت سے ہمکو کم نہیں
فوق ہے کب خاک کوئے یار پر اکسیر کو
داغِ فرقت نے کیا دلِ غیرت شمس و قمر
خانۂ دل میں چھپایا منبع تنویر کو
عجب کچھ اندنوں تقدیر نے چکر میں ڈالا ہے
کہ شاخ زندگی ہے مسکن بادِ خزاں میری

## س

**ساحر** - پنڈت امرناتھ دہلوی ولد پنڈت جانکی ناتھ کہنہ مشق شاعر ہیں۔ عمر ۶۵ سال۔

بنا ہے پردہ پندار دیدۂ دل سے
ملا ہے ذوق نظر حسن دو جہاں کیلئے

ساحر۔ پنڈت سوہن لال صاحب بی۔ اے متوطن ریاست کپورتھلہ

مری ناکامی تدبیر دیکھی ۔۔۔ دل ایذا طلب تقدیر دیکھی
مری مظلوم خاموشی کو دیکھا ۔۔۔ کمال ضبط کی تصویر دیکھی

ساقی۔ پنڈت جواہر ناتھ کول کشمیری سبوہ دار دہلی اُردو فارسی میں اعلےٰ قابلیت رکھتے تھے تصوف کے رنگ میں اچھا فرماتے تھے زیادہ تر آپ کا کلام فارسی میں ہے ۶۵ برس کی عمر میں انتقال کیا۔

قلقل مینا سے مے کا شور میخانے میں تھا ۔۔۔ جذبۂ پیر مغاں کا رنگ پیمانے میں تھا
آمد و رفت نفس کے مخمصے میں پڑ گئے ۔۔۔ فائدہ کچھ تھا نہ آئینہ میں کچھ جانے میں تھا
پردۂ حائل بنا اگر خیال غیر کیوں ۔۔۔ یہ دل محو تماشا اک پری خانے میں تھا
شیوۂ تمکین و پاس وضع کو جو پا لے ہے ۔۔۔ وہ یگانے میں نظر آیا نہ بیگانے میں تھا

سامی۔ منشی دلیپ سنگھ شاگرد جناب کلامی ساکن اورنگ آباد دکن

یہ وہ دنیا ہے کہ اے حضرت واعظ آدم ۔۔۔ خلد کو چھوڑ کے برسوں اسی عالم میں رہی

سالک۔ منشی سالک رام بیکنٹھ باشی غازیپوری تلمیذ شمشاد لکھنوی۔

چرا کر لیگئی کسکی نگاہ ناز سینے سے ۔۔۔ خدا جانے ہوا کیا کچھ پتہ ملتا نہیں دل کا
بری عیب سے خوش رو بھی کم ہوتے ہیں دنیا میں ۔۔۔ شہادت کو ہے کافی داغ روئے ماہ کامل کا
لبو پر آہ دل میں درد خوں آنکھوں سے جاری ہے ۔۔۔ نہ پوچھو حال سالک مزرعہ الفت کے حاصل کا

سحر۔ منشی راجکشور لال صاحب ساکن ضلع بستی شاگرد فہیم گورکھپوری

پست ہمت وہ ہیں راہ شوق میں جو رہ گئے — حوصلے والے کے آگے دور کچھ منزل نہیں

**سرشار**۔ پنڈت رتن ناتھ سکینڈ باشی کشمیری ثم لکھنوی خلف منشی بیجناتھ کشمیری لکھنوی شاگرد اسیر مولف۔ فسانۂ آزاد۔ سیر کہسار۔ جام سرشار۔ خدائی فوجدار ہشو، پی کہاں، بچھڑی دلہن الف لیلہ سرشار، دیوان مرتب ہو چکا تھا مدت تک اودھ اخبار کے اڈیٹر رہے۔ آخر عمر میں حیدرآباد تشریف لیگئے وہاں دبدبہ آصفی کی اڈیٹری کی ۱۸۵۱ء میں پیدا ہوئے۔ اور ۱۹۰۶ء میں سرزمین حیدرآباد پر انتقال فرمایا عمر ۵۵ سال۔

کاوش خار سے گلشن میں شہ ڈراہی بلبل — آخر اک دن ثمر نخل وفا ملتا ہے

کعبہ کیا دیر کے بھی لوگ نہیں مجھسے ملے — یہ تو نوبت ہوئی اب دیکھیے کیا ملتا ہے

دل لگا کر اس پری پیکر سے پچھتانا ہوا — جانکا دشمن ہماری اپنا بیگانا ہوا

جھوٹ میں کہتا نہیں مجکو سلیماں کی قسم — تیرے آتے ہی یہ ویرانہ پری خانہ ہوا

**سرور**۔ منشی درگا سہائے ولد حکیم پیارے لال صاحب قوم کایست، متوطن قصبہ جہان آباد ضلع پیلی بھیت۔ مولوی سید کرامت حسین صاحب بہار سے تکمیل درسیہ فارسی کے بعد فن شعر میں بھی اصلاح لی۔ پھر حضرت بیان یزدانی کے شاگرد ہوئے پہلے وحشت تخلص فرماتے تھے پھر سرور اختیار کیا جب ان کی اہلیہ اور اکلوتے بیٹے نے انتقال کیا دنیا سے دل سرد ہو گیا اسی رنج و غم میں ذات الجنب میں مبتلا ہو کر داعی اجل کو لبیک کہا

سنہ ۱۸۷۳ء میں پیدا ہوئے اور سنہ ۱۹۱۱ء میں ۳۸ برس کی عمر پاکر انتقال کیا،
نیچرل نظموں میں رنگ تغزل پیدا کیا اور تاثیر و سوز و گداز کی روح پھونکی۔

(بیوہ)

وہ دکھیا ہوں نہیں درد نہاں کا راز داں کوئی
وہ بیکس ہوں نہیں سنتا ہے میری داستاں کوئی
بنایا ہے سراپا داغ حسرت سوز حرماں نے
پنہائے آہ پھولوں کی نہ مجھ کو "بدھیاں" کوئی
تقاضا لذت ذوق خلش کا ہے شب غم میں
جگر میں آہ رکھ دے چیر کر نوک سناں کوئی
زمانہ ہو رہا ہے آہ جب تاریک آنکھوں میں
سنوارے بام پر کیا گیسوئے عنبر فشاں کوئی
سنبھال اے ضبط اٹھ کر اضطراب دل سے ڈرتی ہوں
کہ نازک ہے زمانہ ہو نہ مجھ سے بدگماں کوئی
جلایا چپکے چپکے آتش خاموشی غم نے
بجھائی آہ کب دل کی لگی ابر کرم تو نے

بیر بہوٹی

آہ! او ننھے سے کیڑے نازش صحرا ہے تو    شعلہ زار حسن کی چھوٹی سی اک دنیا ہے تو

کچھ عجب عالم ہی تیرے حُسن کے انداز کا — سُرخ ڈورا ہی کسی چشم فسوں پرداز کا

گل بداماں ہی شفق میں شعلۂ تنویر حُسن — خون عاشق یا زمین پر ہی گریبان حُسن

جلوۂ گل سی فضائے وادی پُرخار میں — سُرخ تکمہ ہی قبائے سبزۂ کہسار میں

محضر خون شہیداں ہی ترا داماں سُرخ — یا ہی خون کشتگان عشق کا عنوان سُرخ

بادۂ گلگوں ترے چھوٹے سی پیمانے میں ہی — عالم نیرنگ وافسوں تیری میخانے میں ہی

جلوۂ گل سے ہی رنگیں روئے زیبائے بہار — نازنیں ہی یا کوئی محو تماشائے بہار

سبزۂ کہسار نے یہ لعل ہی اگلا کوئی — چن رہی ہی پھول یا دوشیزۂ رعنا کوئی

## سیتاجی کی گریہ وزاری

ہمراہ اپنے بن کو مجھے ناتھ لے چلو — رکھیا تمھارے چرنوں کی ہوں ناتھ لیچلو

نازک ہی میرا شیشۂ دل ٹوٹ جائیگا — چھوٹا تمھارا ساتھ تو جی چھوٹ جائیگا

راتیں نہ کٹ سکینگی اکیلے فراق میں — گھڑیاں وہ جسنے جھیلی ہوں جھیلے فراق میں

قسمت نے جب سے باپ کے گھر سے جُدا کیا — سوامی! مجھے نہ تمنے نظر سے جدا کیا

پتلی کیطرح آنکھوں میں شام و سحر رہی — پہلو میں بن کے صبر و شکیب جگر رہی

دُکھ آجتک سہا نہ غم روزگار کا — مجھ پر کرم رہا ستم روزگار کا

مانا کہ دشت میں غم و آلام ہیں بہت — بن باسیوں کو دُکھ سحر و شام ہیں بہت

ایذا اگرچہ آبلہ پائی کی ہے کڑی — دوزخ سی بڑھکے آگ جدائی کی ہی کڑی

یہ آگ وہ ہے جو دل مضطر کو پھونک کر — بجھتی ہی آرزو کے بھرے گھر کو پھونک کر

تاریک تم بغیر ہے عالم میرے لئے | فردوس بھی ہے آہ، جہنم میرے لئے
--- | ---

تسلیم۔ منشی گوری شنکر خلف لالہ چین سکھ رائے ابن لالہ سادھو رام قوم کایست استھانہ ساکن لکھنؤ محلہ اشرف آباد شاگرد محمد میرزا صاحب اُنس لکھنوی فن خوشنویسی سید احمد مرزا صاحب صابر یعنے جناب رشید کے والد سے حاصل کیا اور علم عروض بھی انھیں سے سیکھا۔ پھر بھنیۂ ملازمت ٹھاکر مہراج سنگھ تعلقہ دار پرگنہ اترا قصبۂ سندیلہ ضلع ہردوئی کی ریاست میں نائب رہے اور وہیں ۱۹۰۸ء میں انتقال کیا۔

پست ہمت سے حصول مدعا حاصل نہیں | ہاتھ آتا ہے بڑی مشکل سے پانی چاہ کا
--- | ---
کیا بلا ہے آسماں روشن دلوں کے سامنے | کب بھلا بجلی جلا سکتی ہے خرمن ماہ کا
صاف باطن جو ہیں آتی ہیں برابر سب سے پیش | عکس آئینے میں یکساں ہے گدا و شاہ کا
ہیں بساط بوریا پر حرص سے ایمن گدا | خوف شیران نیستاں کو نہیں روباہ کا
جھڑ گیا آگئیں تن میں ہو سب بال سفید | پر نہ فرق الفت گیسو میں سرمو آیا

سبک وضعوں سے کب ممکن ہے چارہ سوزش دل کا
کف دریا نہیں ہوتا ہے مرہم زخم ساحل کا

خاکساروں سے ملو لازم ہے جھک کر منعمو | سر زمیں پر ہے نہال بارور نے خم کیا
--- | ---
حُسن کی زینت ہوا آنسو بہانا شمع کا | زیب گردن بزم میں موتی کا مالا ہو گیا
کچھ بجز غم نہیں اس غمکدۂ عالم میں | آدمی ہوتے ہیں اسواسطے گریاں پیدا

باغ عالم سے ہوا خندہ عسرت مفقود ہونگے اب گل کے عوض غنچہ پیکاں پیدا،

تشنگی۔ بابو بیجناتھ سہائے ولد منشی درگا سہائے قوم کایست ساکن موضع خواصپور ضلع گیا۔ زمیندار و مختار۔ اُردو۔ انگریزی۔ بھاشا میں اچھی قابلیت رکھتے ہیں شاگرد خلش گیاوی عمر ۳۵ سال۔

بدی کرتے ہیں کیوں اہل جہاں نیکی کے بدلے میں
سبب اس کا یہ ہے شاید زمانہ اب خراب آیا

شوگ۔ منشی مہیش پرشاد نائب مدرس مدرسہ نارہ ضلع الہ آباد تلمیذ تاج الشعرا نوح ناروی عمر ۴۰ سال۔

خانۂ دل میں کچھ ارمان نظر آتے ہیں میری گھر میں بھی مہمان نظر آتے ہیں
نقش قدم نظر نہیں آتی ہیں راہ میں جاتا ہی پر لگا کی وہ دشمن کے گھر میں کیا
آنسو اگر بہے تو زمانہ بھی بہہ گیا دریا بھرا ہوا ہی مری چشم تر میں کیا
آدمی پر آدمی قربان ہے حسن فطرت ہی خدا کی شان ہے

سیماب۔ ماسٹر جرن بہاری لال صاحب ساکن قطب نگر ضلع سیتاپور۔ شاگرد شباب سیتاپوری۔

## شمع

دل شاد کیں تجھ سی ہی پرنور مکاں بھی مداح ہی ہر طفل تر اپیر و جواں بھی
مضمر ہی تری جا ملیں نیرنگ جہاں بھی اک ساتھ ہیں آنسو بھی رواں سوز نہاں بھی

جبتک نہو تو جلوہ فگن شام سے گھر میں | مرقد کی طرح رہتا ہے تاریک مکاں بھی
گلگیر نے سر کاٹ لیا ہائے ستم ہے | خاموش ہیں لب تیری نہیں آہ و فغاں بھی

ستم۔ منشی درگاپرشاد خلف منشی ہیرالال کایست متوطن قصبہ گیا تلمیذ کیفی گیاوی و سلیمان خاں جادوگو اتھوی ۷۵ برس کی عمر میں ۱۹۰۶ء میں انتقال فرمایا۔

رگڑ رگڑ کے جبیں سنگ آستانۂ یار | مٹا دیا نہ ہو تجھ کو تو میرا نام نہیں
ہمیشہ جا جا کے پھر پھر آنا یہی تماشہ ہوا کریں گے
ہوا رہے گی خلاف جب تک تو الٹے دریا بہا کرینگے

## ش

شاد۔ منشی بالمکند بیکنٹھ باشی دہلوی اڈیٹر اخبار چہار کہنہ مشق شاعر تھے، ۱۹۱۲ء میں انتقال فرمایا۔

یہ شوخی رنگ میں پیدا کبھی حنا نہ کرے | ہمارا خون دل اسمیں اگر ملا نہ کرے
وہ یہ سمجھ کے مرے وقت نزع آئے ہیں | کہیں یہ جا کے خدا سے مرا گلا نہ کرے

شاد۔ منشی کالی پرشاد سندیلوی ملازم راجہ التفات رسول ہاشمی شاگرد افضل لکھنوی۔

بیدست و پا کو غیب سے دیتا ہے رزق تو | پروردگار جان فدا تیری شان پر
خاک لحد نہ ہو کسی خانہ خراب کی | چھایا ہے کچھ غبار سا آج آسمان پر

شاد۔ منشی بالک رام پٹیالہ میں سپلائی ڈپو میں سررشتہ دار تھے دفعۃً ۱۹۰۹ء
میں تخفیف میں آگئے اور پٹیالہ کو خیرباد کہنا پڑا اس حسرت ناک واقعہ کو آپنے
نظم کیا ہے اسی کا انتخاب درج ہو

حسرت ای پٹیالہ ای گہوارۂ خلد بریں — چھوٹتی ہی آج مجھسے آہ تیری سرزمیں
رخصت اے جوش بہار لالہ رنگیں ادا — حسرت ای نظارہ سرو خیابان یاسمیں
اب کہاں نالوں سے فرصت ہمصفیران چمن — دود شمع کشتہ ہیں ہم درخور محفل نہیں
تجھسے رخصت ہو رہے ہیں آج ہم ای غمگسار — ڈالتے ہیں تجھپہ حسرت سے نگاہ واپسیں
دیکھیے پھر ہمکو کب ہو تیرا نظارہ نصیب — کھینچکر کب لائے ہمکو تیرے کوچہ کی زمیں
ہم وفاداروں سے آخر کیا ہوا ایسا قصور — تونے ہمسے یوں جدا اے پٹیالہ آنکھیں پھیرلیں
تجھسے اے غمخوار ہمکو یہ توقع تھی نہ حیف — آسماں بنجائے گی کوچہ کی تیری سرزمیں
پہروں ہم سرگرم تھے حکام کی تعریف میں — کیا خبر تھی اکدن آجائینگے تخفیف میں

شاد۔ رادھے بہاری مصر۔ ساکن پرتاب گڈھ۔

یاد آگیا نہ جانے انہیں کیا کہ دیر تک — دیکھا کیے وہ آج ہمارے مزار کو

شاد۔ بدری ناتھ خلف منشی ہربنس رائے قوم کایست ساکن موضع جیندی پور
ضلع گیا۔ مختار عدالت گیا۔ تلمیذ خلش گیاوی وحشت بستیھوی عمر تخمیناً ۵۰ سال

ٹکڑے ہو دل میرا مٹھی میں لیکر — بڑے بے مروت بڑے بے وفا ہو

شاد۔ ہز اکسلنسی راجہ راجگان مہاراجہ سرکشن پرشاد بہادر۔ یمین السلطنت

جی. سی. ایس. آئی. صدر اعظم حیدرآباد دکن خاندانی وسیع الاخلاق ہیں۔
اردو زبان کو ذات گرامی پر کمال فخر و ناز ہے۔

اے لامکاں والے ہے شان لاابالی
بخشا شرف یہ دل کو اپنا مکاں بنایا

اس خاک کے کھنڈر میں گل بوٹے ہیں ہزاروں
کیا خوشنما چمن یہ اے باغباں بنایا

اہل ہنر کی قدر زمانے سے مٹ گئی
اب امتیاز ناقص و کامل نہیں رہا

آپ اپنے کو فنا ذات میں اسکی کرنا
بس یہی ایک طریقہ ہے اُسے پانے کا

ذرّہ ذرّہ میں ہے جلوہ اُس کا
یوں عیاں ہے تو نہاں کیا ہوگا

رنگ پریدہ کہتے ہیں دنیا کے نقش کو
باقی خدا کا نام ہے رنگ فنا کے بعد

عشق منظور ہے گر سوز جگر پیدا کر
دیکھنا ہے جو اسے پہلے نظر پیدا کر

دیر و کعبہ میں جو نظر آیا
اس کے جلوہ کا سب تماشا تھا

سرفرازی اسی کو حاصل ہے
جو زمانے میں خاکسار رہا

جنبش تار نفس سے یہ صدا پیدا ہوئی
تو ہے میرا آشنا اور میں ہوں تیرا آشنا

کوئی میں نے معشوق تجھسا نہ دیکھا
یہ صورت نہ دیکھی یہ جلوہ نہ دیکھا

طریق ہے مرا صوفی کبھی نہ کہتا شاد
بغیر بولے مگر چپ رہا نہیں جاتا

شاطر۔ کنور درباری سنگھ صاحب ممبر ڈسٹرکٹ بورڈ پیلی بھیت عمر ۴۰ سال تلمیذ نوح ناروی۔

ہے یہ دنیا وہ یہاں پردے میں چھپنے کو جبیں
دیکھنا ہے مجھے محشر میں کدھر جاتے ہیں

پاسبان شب کا یہ ہو تو ہو وہ دربان دن کا | باری باری سے وہاں شمس و قمر جاتے ہیں

شاطر۔ منشی بیلی رام صاحب امرتسری سب انسپکٹر آف ورکس پشاور۔ اردو فارسی انگریزی میں کافی قابلیت رکھتے تھے۔ علم عروض سے واقف تھے بمبئی کی انجمن ادب نے تاج الشعرا کا خطاب عطا کیا تھا ۱۹۲۲ء میں انتقال کیا۔ عمر ۳۶ سال۔

کسقدر سخت عدم کا بھی سفر ہوتا ہے | پہلی منزل میں ہر اک خاک بسر ہوتا ہے
بے ثباتی جہاں آنکھ میں پھر جاتی ہے | طرف گور غریباں جو گذر ہوتا ہے
رونے لگتے ہیں سر شام سے سننے والے | میری آہوں میں جگر دوز اثر ہوتا ہے

شاکر۔ پنڈت شیوناتھ صاحب نائب دیوان راجہ بنارس۔

غرض مجکو نہیں ہے بغض و کیں سے | کہ ہے قطع تعلق کفر و دیں سے
کچھ ایسا گم ہوا ہے اختر بخت | نظر آتا نہیں ہے دوربیں سے

شاکر۔ ماسٹر گوردھن داس صاحب سیکنڈ ماسٹر مڈل اسکول چھپارہ ضلع رہتک اگروال مہاجن ولد لالہ بھگوان داس مہاجن خلف لالہ رام پرشاد بیکنٹھ باشی جمنا کے کنارے منہدی پور تحصیل سونی پت ضلع رہتک وطن ہے۔ ۲۱ اکتوبر ۱۹۰۲ء میں پیدا ہوئے۔ دادا ضلع کے نامی ساہوکار تھے بہت سے کنوئیں بنوائے۔ پوسالے جاری کئے گھر میں رتھ بہلی سب کچھ تھا پوتے سے تعلیم سے فراغت کی اور چار برس سے چھپارہ مڈل اسکول کے

سکنڈ ماسٹر ہیں عمر ۲۸ برس کی ہی

بیگانے کو یگانہ بناتی ہے عاجزی — وہ سربلند ہی جسے آتی ہی عاجزی

بغض و حسد کو جوش غضب کو عناد کو — حرف غلط کی طرح مٹاتی ہی عاجزی

خانۂ دل جسکا روشن ہو خدا کے نور سے — کام اسکو ہو نہ پرلوک نہ مطلب حور سے

کچھ مشقت کی کمائی میں جو ملتا ہی مزہ — اسکی لذت پوچھیے جا کر کسی مزدور سے

شاکر۔ منشی کالکا پرشاد خلف لالہ منگل سین بریلوی تلمیذ عیش بریلوی

لڑ گئیں جس سے نگاہیں لڑ گئیں — ہو گئی جس سے محبت ہو گئی

شایق۔ بابو رام سہائے بھٹنوری تلمیذ شید دہلوی

میں خط میں لکھنا بھول گیا ہائے حالِ دل — اک مختصر سا ذکر مفصل میں رہ گیا

تیر نگاہِ ناز کے انداز دیکھنا — آنکھوں سے انکی چلکے مرے دل میں رہ گیا

شرارہ۔ بابو دیبی دیال بیکنٹھ باشی کائیست سریواستو ولد گجادھر پرشاد مختار مورث اعلیٰ دیوان کاشی رام زمانہ آصف الدولہ میں قانون گوئے سرکار اور جاگیردار تھے۔ متوطن قدیم لکھنؤ محلہ نگریاں ٹھاکر گنج ۱۸۸۵ء میں پیدا ہوئے ۲۲ برس کی عمر میں ۱۹۱۳ء میں انتقال کیا فارسی انگریزی ہندی میں کافی لیاقت رکھتے تھے۔

مسیحا پر ہوا ظاہر جو حال گر ہوئے واقف — اٹھائی جسقدر تکلیف میں نے درد پنہاں سے

شفق۔ منشی لالتا پرشاد خلف منشی بیجی لال شاگرد منشی کنور جی مدہوش دہمش

لکھنوی و فرحت لکھنوی متوطن قدیم لکھنؤ ۔ مؤلف فرہنگ شفق فارسی انگریزی میں اچھی لیاقت رکھتے تھے پیشہ کاپی نویسی قوم کایست تخمیناً ۵۵ برس کی عمر میں انتقال کیا ۔

اسلئے خاک پہ بیٹھا ہوں میں | کہ اٹھا کر وہ نظر دیکھیں تو
کبر کیوں کرتی ہیں یہ دنیا میں | پہلے اصل اپنی بشر دیکھیں تو

شگفتہ ۔ سردار سدرشن سنگھ امرتسری ۔

بیٹھا ہوں آرزوں کی دنیا لئے ہوئے | یعنے خیال یار کا نقشہ لئے ہوئے
ڈر ہو نہ انکے ظلم کا شکوہ زباں تک آئے | جاتا ہوں حشر میں لب گویا لئے ہوئے

شگفتہ ۔ منشی خیراتی لال کایست سکسینہ متوطن لکھنؤ محلہ نوبستہ شاگرد نسیم دہلوی کہنہ مشق شاعر کبت بانک پٹہ میں کامل تھے ۔ ۸۰ سال کی عمر میں سنہ ۱۳۱۶ھ میں رحلت فرمائی ۔

صاف کیا ہو صحبت ظاہر سے باطن کا غبار | منہ نظر آتا نہیں آئینہ تصویر میں
مجکو روتے دیکھ کر پاس آئے وہ تفہیم کو | کیوں نہ دلسے دو دعائیں اپنی غین و میم کو
دیکھو نگاہ شوق سے میری طرح مجھے | یہ مدعا ہے اور کوئی مدعا نہیں
نہ شرماؤ آنکھیں ملا کر تو دیکھو | ملاقات ہے ہمسے ہمسے کبھی کی
نیمجاں ہوں زندگی سو و بہ چراغ کشتہ ہے | میری ہستی صورت بود چراغ کشتہ ہے
ہو ثبات زندگی نقش تصور سے رکیک | بود اپنی بود و نابود چراغ کشتہ ہے

بشکل ناخن انگشت سر کٹانے سے — حیات ملتی ہی جب انتقال ہوتا ہی

شریک چشم دکھاتے ہیں گر میاں اپنی — کمی پہ جب عرق انفعال ہوتا ہی

ادب بخشتا ہی ایسا ربط الفاظ مناسب نے — دو زانو ہی مری طبع رسا ترکیب اردو سے

شاداں۔ مہراجہ چندو لال ملقب بہ راجہ بہادر خلف راجہ نراین داس ابن راجہ لچھمی رام بن راجہ مولچند از نسل راجہ ٹوڈرمل ۱۱۷۵ھ میں بمقام حیدرآباد، پیدا ہوئے۔ قوم کھتری سورج بنسی ۵۰ برس کی عمر میں ملازمت سے مستعفی ہو کر ۸۰ برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔

دیکھ اے غافل نہیں بحر جہاں جائے قیام — کان رکھ کر سن یہ دیتا ہی صدا کوس حباب

آتا نہیں جو سامنے مارے حجاب کے — ہم دل سے ہیں نثار اسی آفتاب کے

بھر رہا ہی ترا ہی اور ہی تیرے سوا کس کا — نہ دیوے آسرا جب تو مجھے ہو آسرا کس کا

وہی ہی ایک ہر گھٹ میں سمایا — مگر یہ بھید ہر اک نے نہ پایا

شوق۔ پرتھی ناتھ صاحب نبیرہ آنریبل پنڈت بشمبر ناتھ کشمیری تم الہ آبادی

عالم پہ بے ثباتی دنیا ہوا آشکار — وہ اپنے ہی مٹاتا ہی نقش و نگار کو

شوق۔ مہادیو پرشاد۔ ہومیوپیتھک ڈاکٹر جرنل مرچنٹ۔ امین آباد متوطن لکھنؤ عمر ۴۰ سال۔

دل ہی دل وادی ایمن کا ہی دھوکا کلجھیر — اللہ اللہ ہمارا وہی ویرانہ ہے

شوق۔ پنڈت جگموہن ناتھ صاحب رینہ ڈپٹی کلکٹر سیتاپور شاگرد سید محمد نوح

شہید مچھلی شہری۔ آپ کو شاعری کا بہت شوق تھا اکثر مشاعرے کیا کرتے تھے پنشنر ہونے کے بعد منیجر ریاست لکھنا ہو گئے تھے۔ وطن شاہجہانپور ہیں تھا عمر تخمیناً ۶۰ برس کی تھی۔ اب حال معلوم نہیں کہ کہاں ہیں۔

تری مستو نکی حالت منحصر ہی دور صہبا پر | کبھی ہشیار ہو جانا کبھی سرشار ہو جانا

شایاں۔ منشی طوطا رام خلف منشی آتما رام ولد لالہ منسکھ رائے بن لالہ نندا رام قوم کایست سری باستت مولف مہابھارت اُردو منظوم طلسم شاہاں الف لیلہ منظوم۔ تاریخ طلسم ہند نے ۱۸۰۸ع میں انتقال کیا۔

رحم دل ہم سا کہاں میکدۂ عالم میں | آنکھیں بھر آئیں جو جاتے کہیں ساغر دیکھا
مصری کرے نبات ترے لب کے روبرو | کیا کہیے کسقدر ترا شیریں کلام ہے

شیام۔ پربھودیال عرف شیام بابو اکبر آبادی خلف ماسٹر شنکر دیال عاشق شاگرد سید نثار علی شاہ نثار عمر ۴۳ سال۔

کیونکر چھپے کسی سے حقیقت کا ماجرا | کثرت سے ہے عیاں تری وحدت کا ماجرا
سوز فراق درد تمنا غم فراق | پوچھو نہ مجھ غریب سے غربت کا ماجرا
یہ کہہ کے میری شمع لحد ہو گئی خموش | ناگفتنی ہے صاحب تربت کا ماجرا
کوئی اتنا تو کرے سوزِ محبت پیدا | شمع نے آگ لگا رکھی ہے پروانوں میں

شبنم۔ پنڈت بنسی دھر بسوانی شاگرد جگر بسوانی۔ عمر ۲۴ سال

تو جو بالیں پہ نہ اے شوخ ستمگر ہوتا | نزع کے وقت ترا نام زباں پر ہوتا

